سلسلہ 4

# تسخیرات

## قرآنی علوم کی روشنی میں

خاندانِ شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، علماء دیوبند وسہارنپور اور
ان کے منتسبین کے عملیات وتعویذات





مرتب: اعجاز احمد خاں سنگھانوی

انسائیکلو پیڈیا عملیات وتعویذات

سلسلہ: 4

# تسخیریات

## قرآنی علوم کی روشنی میں

خاندانِ شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، علماء دیو بند وسہار نپور اور ان کے متسبین کے عملیات وتعویذات

معمولات وعملیات

☆ حضرت مولانا قاری محمد اسحٰق میرٹھیؒ
☆ مفتی عزیز الرحمٰن عثمانیؒ
☆ صوفی زین الدین مرحوم
☆ مولانا عطاء الرحمٰن
☆ مولانا ناظر حسنؒ
☆ علامہ جلال الدین سیوطیؒ
☆ مولانا شاہ عبد الغنی مجددیؒ
☆ مولانا شاہ رفیع الدینؒ
☆ مولانا رشید احمد گنگوہیؒ
☆ مولانا محمد یعقوب نانوتویؒ

مرتب

اعجاز احمد خاں سنگھانوی

فرید بُک ڈپو (پرائیویٹ) لمٹیڈ

FARID BOOK DEPOT (Pvt.) Ltd.

New Delhi - 110002











# تسخیریات ___ قرآنی علوم کی روشنی میں

انسائیکلوپیڈیا عملیات و تعویذات، سلسلہ: 4

مرتب

اعجاز احمد خاں سنگھانوی

باہتمام

(الحاج) محمد ناصر خاں

**Taskheeriyaat**

**Encyclopedia Amaliyaat wa Taweezaat, Series IV**

*Compiled by:*
**Aijaz Ahmad Khan Singhanvi**

*Edition:* **2014**

*Pages:* **320**

ناشر

**فرید بُک ڈپو (پرائیویٹ) لمیٹڈ**

**FARID BOOK DEPOT (Pvt.) Ltd.**

Corp. Off : 2158, M.P. Street, Pataudi House, DaryaGanj, New Delhi-2
Phone : (011) 23289786, 23289159 Fax : +91-11-23279998
E-mail : faridexport@gmail.com - Website : www.faridexport.com

**Our Branches:**

**Delhi :** Farid Book Depot (Pvt.) Ltd.
422, Matia Mahal, Jama Masjid, Delhi-6
Ph.: 23256590

**Mumbai :** Farid Book Depot (Pvt.) Ltd.
216-218, Sardar Patel Road, Near Khoja Qabristan,
Dongri, Mumbai-400009
Ph.: 022-23731786, 23774786

*Printed at :* Farid Enterprises, Delhi-2

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی
اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی
اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

# عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات

۱- تعویذ لکھنے والے یا عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نمازِ پنجگانہ مسجد میں باجماعت پابندیٔ وقت کے ساتھ ادا کرے، نوافل، اشراق، چاشت اوّابین اور سُنّت تہجد کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ نیز مختلف اوقات میں تحیۃ الوضو، تحیۃ المسجد اور دیگر نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲- کثرت سے درود شریف کا وِرد رکھے۔ ہر نماز کے بعد سَو۱۰۰ دفعہ درود شریف پڑھے۔ جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے، ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو۱۰۰ مرتبہ استغفار پڑھے۔ نیز فارغ اوقات میں ذکرِ الٰہی میں زبان کو مصروف رکھے، بیہودہ اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے بچے۔ اپنا قیمتی وقت محنت مزدوری اور یادِ الٰہی میں صرف کرے۔ اپنے بچوں کی دیکھ بھال میں وقت صرف کرنا بھی بہتر ہے۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سُورۂ مُزّمل پڑھا کرے، اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد دو۲ دو۲ مرتبہ اور عشاء کے بعد تین۳ مرتبہ، اگر ایسا نہ ہو سکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ۱۱ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر تین۳ تین۳ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

۳- تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو نہ کوئی عمل کرے اور نہ تعویذ وغیرہ لکھے ہمیشہ کوشش کرکے باوضو رہے۔

۴- نقش یا تعویذ لکھنے سے پہلے زبان سے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ضرور پڑھے۔

۵- تعویذ لکھتے وقت اُس آیت، دُعا، کلمات یا الفاظ کو زبان سے ضرور پڑھے اگر آیت یا دُعا کے الفاظ پر اعراب نہ ہوں تو کسی عالمِ دین سے اعراب لگوالے لکھی جانے والی آیت، دعا یا کلمات کو لکھنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لینے سے

اس تعویذ کی قوتِ تاثیر میں زبردست اضافہ ہو جاتا ہے۔

۶- نقش یا تعویذ کو ہمیشہ موم جامہ کر کے باندھے تاکہ ہر قسم کی بے حرمتی کے گناہ سے محفوظ رہے۔ بغیر موم جامہ کئے کوئی نقش یا تعویذ نہ باندھے۔

۷- تعویذ یا نقش بوسیدہ ہو جائے تو اسے کسی پاک و صاف کپڑے میں لپیٹ کر کسی پاک جگہ دفن کر دے یا پتھر کے ساتھ باندھ کر سمندر یا کنویں میں ٹھنڈا کر دے (یعنی آہستہ سے اس میں چھوڑ دے پتھر پھینکنے کی طرح نہ پھینکے)۔

۸- نقش یا تعویذ موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں (سیدھے) بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر ہو۔ اگر عورت ہو تو بائیں بازو میں موم جامہ کر کے نقش باندھے یا گلے میں ڈالے۔

۹- نقش یا تعویذ کو موم جامہ کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کرلے یا پھر گہرے نیلے یا کالے کپڑے میں بند کرلے یا پاک چمڑے میں سلوالے۔ بغیر موم جامہ کوئی تعویذ یا نقش نہ باندھے۔

۱۰- اگر ہرن کی کھال پر تعویذ لکھنا ہو تو چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس سے ہرن کی کھال بآسانی مل جاتی ہے۔ ان سے خرید لے۔

۱۱- نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے سب سے چھوٹا عدد لکھا جائے پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خانہ پُر کیا جائے۔ پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خالی خانہ پر کیا جائے۔ سب سے بڑا عدد سب سے آخر میں لکھا جائے یعنی اعداد کی ترتیب سے خالی خانے پُر کئے جائیں۔

۱۲- تعویذ ہمیشہ کچی کالی روشنائی سے لکھے۔ اگر کچی کالی روشنائی میسر نہ ہو تو زعفران کو پانی میں حل کر کے اس سے تعویذ یا نقش لکھے۔ پکّے رنگ یا پکّی روشنائی (مثلاً ڈالر انک وغیرہ کی طرح کی پکّی روشنائی) سے تعویذ یا نقش نہ لکھے کہ اس میں اسپرٹ استعمال کی جاتی ہے جو شراب سے بنتی ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔



۱۳- خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔ جن نقوش یا تعویذات میں مُرغ کے خون سے تعویذ لکھنے کو کہا گیا ہے یا کسی اور جانور کے خون سے تعویذ یا نقش لکھنے کی بابت درج ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عامل جس وقت کالی روشنائی سے یا زعفران سے تعویذ لکھنے لگے اسی وقت مرغ یا اس جانور کو بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر دوسرا شخص ذبح کر دے۔ دراصل یہ رمز و اشارہ ہے۔

۱۴- تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے ضروری ہیں۔

۱۵- بغض وحب کے اعمال بھی کسی پرہیزگار عالم دین سے ضرور مشورہ کر کے عمل کرے۔ ورنہ دنیا و آخرت کی تباہی کا اندیشہ ہے۔

۱۶- تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہو جائے گا۔ تعویذ یا نقش بذاتِ خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمتِ حق متوجہ ہو جاتی ہے۔

ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کام ہونا ہے اگر اللہ تعالےٰ کا حکم ہوا تو کام ہو جائے گا اور اگر اللہ تعالےٰ کا حکم نہ ہوا تو کام نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے گناہ اور معصیت سے بچے اور اس کے فضل و احسان کا طالب رہے۔ سب سے اچھا یہ ہے کہ ہر عمل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ سامنے رکھے اور سنت پر عمل کرے۔

۱۷- عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی، انکساری اور فروتنی کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعوٰی سے خود کو بچائے کہ تکبر ہمیشہ ذلت و خواری کا سبب ہے اور اللہ تعالےٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

۱۸- انبیائے کرامؑ، مقرب فرشتوںؑ اور اولیائے کرامؒ کے اسمائے گرامی جن نقوش

یا دعاؤں میں استعمال ہوئے ہیں وہ محض برکت اور توسل کے لیے ہیں۔ اصل
کام بنانے والا اللہ تعالیٰ رب العالمین ہے لہٰذا اسی کے کرم و فضل پر نظر
رکھی جائے۔

۱۹- سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات
کی پابندی ضروری ہے۔ جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش و تعویذ لکھے۔
انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۲۰- شریعتِ اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔ اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل
اور آخرت میں تباہ و برباد ہوگا۔

۲۱- تعویذ یا نقش کا معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن متعلقہ شخص کی آمدنی کا
لحاظ کرکے لے تو بہتر ہے۔

۲۲- حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ کھانے سے
دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہوجاتی ہے۔ لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط
ضروری ہے۔

۲۳- جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا
رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

۲۴- جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ
علیہ وآلہٖ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے
اور اگر گناہ ہوجائے تو فوراً توبہ کرے۔

۲۵- بھاگے اور فرار ہونے والے کے نقش یا تعویذات جو باندھے گئے ہوں یا دفن کئے
گئے ہوں مفرور کے آتے ہی فوراً نکال لیں اور انھیں سمندر، دریا، نہر یا کنویں
میں پتھر باندھ کر ڈال دیں ورنہ پھر بھاگ جائے گا۔

۲۶- فقہاء نے فرمایا ہے کہ خاوند کے لئے تسخیر کا تعویذ کرانا حرام ہے گو اس فتوے



کی عبارت مطلق ہے مگر قواعد سے اس کی شرح یہ ہے کہ حقوق دو طرح کے
ہیں۔ ایک تو وہ حقوق جو شرعاً شوہر پر واجب ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو
شرعاً واجب نہیں۔ سو جو حقوق واجب نہیں ان میں کسی تعویذ و عمل کے ذریعہ
سے اس کو مجبور کرنا یعنی تسخیر کی ایسی تدبیر جس سے وہ مغلوب اور پاگل
ہوجائے اور اپنے مصالح کی کچھ خبر نہ رہے یہ غیر واجب پر مجبور کرنا ہے یہ حرام
ہے۔ ہاں اگر حقوق واجبہ میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کے لئے مجبور کرنا بھی جائز
ہے اور چونکہ ان عملیات میں اثر تابع ہوتا ہے قصد کے اس لئے عمل کے وقت
غیر واجبہ حقوق حاصل ہونے کا قصد کرنا بھی گناہ ہے اور اثر کا تابع قصد
ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عملیات بھی ایک قسم کا مسمریزم ہے جس سے کسی کے دل اور
دماغ پر قابو حاصل کیا جاتا ہے۔ لہٰذا عامل کو اس قسم کے تعویذ دینے میں احتیاط کرنا
ضروری ہے اور کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرکے نقش یا تعویذ دے تو بہتر ہے۔



۲۷- مؤلف کتابِ ھٰذا کے والدین مرحومین، جملہ بزرگانِ دین و مشائخ عظام رحمہم اللہ جن کے
عملیات و تعویذات اس کتاب میں درج ہیں ان سب کے لئے اول درود شریف تین مرتبہ
الحمد شریف چودہ مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) تین مرتبہ پھر درود شریف
تین مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب مرحومین کو بخش دے اور ان کے حق میں دعائے مغفرت
کرے تاکہ پورا پورا فیض حاصل ہو۔

**تنبیہ:** جو شخص کسی کو کچھ ثواب ہبہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ بمحض احسان مثل
اس ثواب کے اس کو یعنی جس کو اس نے بھیجا ہے عطا فرماتا ہے اور فرستندہ کا
اصل ثواب فرستندہ کے واسطے رکھتا ہے

(مکتوب گرامی از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ بنام مولانا ضیاء الحق
منقول در مکتوباتِ اکابر دیوبند ص ۵۸)

# کاہنؔ، ساحرؔ، جادوگرؔ، رمّالؔ، نجومیؔ کا شرعی حکم

شیخ ملا علی قاریؒ شرحِ فقہ اکبر میں فرماتے ہیں۔

ایک مسئلہ یہ ہے کہ کاھن جو غیب کی خبریں دیتا ہے اس کی تصدیق کرنا کفر ہے۔ کیونکہ ارشادِ خداوندی ہے "کہہ دیجئے کہ نہیں جانتے غیب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں سوائے اللہ کے"

اور آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ "جو شخص کاھن کے پاس گیا پس اس کی بات کی تصدیق کی تو اس نے کفر کیا اس کے ساتھ جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کیا گیا ہے"۔

"اور کاھن وہ شخص ہے جو آئندہ زمانے کے واقعات کی خبر دیتا ہے اور مکان کے اسرار کی معرفت کا مدعی ہو اور کہا گیا کہ کاھن ساحر ہے اور نجومی جب آئندہ واقعات کے علم کا دعویٰ کرے تو وہ بھی کاھن کے مثل ہے اور اسی حکم میں رمال داخل ہے"۔

قونوی کہتے ہیں کہ حدیث کاھن، قیافہ شناس اور نجومی سب کو شامل ہے، اس لئے نجومی، رمال اور اس نوعیت کے دوسرے لوگ مثلاً کنکریاں پھینک کر حساب لگانے والے کی پیروی جائز نہیں ان لوگوں کو جو اجرت دی جاتی ہے وہ بالاجماع حرام ہے جیسا کہ بغوی اور قاضی عیاض وغیرہ نے نقل کیا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے بعد اس شخص کی پیروی بھی جائز نہیں جو مدعی الہام بن کر الہامات کے ذریعہ خبریں دیتا ہو اور نہ اس شخص کی پیروی جائز ہے جو حروف ابجد کے علم کا مدعی ہو۔ کیونکہ یہ بھی کاھن کے حکم میں ہے۔ (شرح فقہ اکبر ۱۸۲، ۱۸۳)

---

[۱] سحر کرنے والا، آئندہ کے حالات بتلانے والا۔

[۲] جادو کرنے والا۔ سحر کرنے والا [۳] جادو، ٹونا، ٹوٹکہ کرنے والا [۴] علم رمل کا ماہر، جوتشی، نجومی [۵] علم نجوم (ستاروں) کا ماہر، جوتشی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## فہرست مضامین

# تسخیریات

## قرآنی علوم کی روشنی میں

انسائکلوپیڈیا عملیات و تعویذات سلسلہ ④

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# (۱) برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹے پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے شمیض، باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو کرتے کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے۔ اس کرتے کو بالشت سے ناپ کر نشان لگا دے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتے پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے) پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد اس کو دوبارہ بالشت سے ناپے۔

اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کہ اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے۔ اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان ہے۔ تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے۔ اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے۔ البتہ سورۂ فاتحہ پچیس ۲۵ مرتبہ اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ عزیمت یہ ہے :-

۱- سورۂ فاتحہ تین ۳ بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورہ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۭ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۭ

اِھۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ○ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۙ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ ○

۲۔ آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَمَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَلَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ۚ وَلَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ○

۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت شروع سے لے کر من طین لازب تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ○ فَالزّٰجِرٰتِ زَجۡرًا ○ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکۡرًا ○ اِنَّ اِلٰـہَکُمۡ لَوَاحِدٌ ○ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَمَا بَیۡنَہُمَا وَرَبُّ الۡمَشَارِقِ ○ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡیَا بِزِیۡنَۃِ الۡکَوَاکِبِ ○ وَحِفۡظًا مِّنۡ کُلِّ شَیۡطٰنٍ مَّارِدٍ ○ لَا یَسَّمَّعُوۡنَ اِلَی الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰی وَیُقۡذَفُوۡنَ مِنۡ کُلِّ جَانِبٍ ○ دُحُوۡرًا وَّلَہُمۡ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ○ اِلَّا مَنۡ خَطِفَ الۡخَطۡفَۃَ فَاَتۡبَعَہٗ شِہَابٌ ثَاقِبٌ ○ فَاسۡتَفۡتِہِمۡ اَہُمۡ اَشَدُّ خَلۡقًا اَمۡ مَّنۡ خَلَقۡنَا ؕ اِنَّا خَلَقۡنٰہُمۡ مِّنۡ طِیۡنٍ لَّازِبٍ ○

۴۔ سورۃ جن شروع سے لے کر شططا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے



پر دم کرے۔ سورۃ جن کی آیات یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اُوۡحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسۡتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الۡجِنِّ فَقَالُوۡۤا اِنَّا سَمِعۡنَا قُرۡاٰنًا عَجَبًا ○ یَّہۡدِیۡۤ اِلَی الرُّشۡدِ فَاٰمَنَّا بِہٖ ؕ وَلَنۡ نُّشۡرِکَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا ○ وَّاَنَّہٗ تَعٰلٰی جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا ○ وَّاَنَّہٗ کَانَ یَقُوۡلُ سَفِیۡہُنَا عَلَی اللّٰہِ شَطَطًا ○

۵۔ سورۃ اخلاص۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ○ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ○ لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ○ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ○

۶۔ سورۃ فلق۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ فلق یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ○ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ○ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ○ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ○ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ○

۷۔ سورۃ الناس۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ○ مَلِکِ النَّاسِ ○ اِلٰہِ النَّاسِ ○

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۝

۸۔ سورۂ اعراف پارہ ۹ کی آیت ذیل ایک بار پڑھ کر دم کرے سورۂ اعراف کی آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ لَّاۤ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّ لَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَ لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ ۛۚ وَ مَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ ۛۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّ بَشِیْرٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ۝

## (۲) مرض۔ آسیب۔ سحر۔ جن۔ معلوم کرنیکا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ لے اس کپڑے پر نشان لگا دے پھر مندرجۂ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کر کے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن یا سحر جادو کے سبب سے ہے اور اگر کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم
۲۔ والصافات سے لے کر لفظ "لازب" تک (سورۃ الصّٰفّٰت) ایک بار
۳۔ سورۂ جن۔ شروع سے لے کر لفظ "شططا" تک (سورۂ جن) ایک بار
۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار
۵۔ قل اعوذ برب الناس آخر تک ایک بار



## (۳) مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جاوے۔ آسیب ہے۔ اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض رہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے۔

(۱) الحمد شریف (پوری سورۂ فاتحہ) سات مرتبہ
(۲) آیۃ الکرسی ——— سات مرتبہ
(۳) سورۂ کافرون (قل یا یھا الکافرون آخر تک) سات مرتبہ
(۴) سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) سات مرتبہ
(۵) سورۂ الفلق (قل اعوذ برب الفلق آخر تک) سات مرتبہ
(۶) سورۂ الناس (قل اعوذ برب الناس آخر تک) سات مرتبہ

## (۴) مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگا) ناپ کر سات مرتبہ سورۂ مزمل (پ ۲۹) پوری سورت پڑھ کر اس دھاگے پر دم کردیں اور سورۂ مزمل کے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اور اس دھاگے سے مریض کا قد ناپیں اگر بڑھ جائے اور دھاگا چھوٹا رہ جائے شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور قد گھٹ جائے اور دھاگا بڑھ جائے تو سحر ہے یا جن کے اثر سے مرض ہے اور اگر دھاگا قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے ڈاکٹر یا حکیم سے علاج کرائے۔

# استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بے استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ:۔

"اللہ تعالےٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا بدبختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔"

جس کام کو استخارہ کر کے کیا جائے گا تو انشاء اللہ تعالےٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کر سکے کرے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کر کے دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے۔ اس کے بعد خوب دل لگا کر یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔ (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ۔



دعا پڑھتے وقت جب ھٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کر کے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو کوئی حرج نہیں) جب سو کر اُٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہیئے۔ اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اُس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرلے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہو جائے گی۔

ف:۔ یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے۔ مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔

(۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعد نماز عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے۔ پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسب ترتیب ذیل پڑھے۔

① سورۃ الشمس سات مرتبہ (۷ دفعہ) پارہ ۳۰۔ سورۃ والشمس یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۝۱ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۝۲ وَالنَّهَارِ اِذَا

جَلّٰىهَا ۝۳ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰىهَا ۝۴ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰىهَا ۝۵ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰىهَا ۝۶ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰىهَا ۝۷ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا ۝۸ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا ۝۹ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا ۝۱۰ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ ۝۱۱ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰىهَا ۝۱۲ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ۝۱۳ فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰىهَا ۝۱۴ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ۝۱۵

**(۲) سورۃ اللیل سات مرتبہ (۷ دفعہ) پارہ ۳۰**

سورۃ اللیل یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ۝۱ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ۝۲ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰٓى ۝۳ اِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى ۝۴ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَاتَّقٰى ۝۵ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ۝۶ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى ۝۷ وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى ۝۸ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى ۝۹ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى ۝۱۰ وَمَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗٓ اِذَا تَرَدّٰى ۝۱۱ اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ۝۱۲ وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰى ۝۱۳ فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ۝۱۴ لَا يَصْلٰىهَآ اِلَّا الْاَشْقَى ۝۱۵ الَّذِيْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۝۱۶ وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى ۝۱۷ الَّذِيْ يُؤْتِيْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى ۝۱۸ وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓى ۝۱۹ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى ۝۲۰ وَلَسَوْفَ يَرْضٰى ۝۲۱

**(۳) سورۃ الاخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰**

سورۃ الاخلاص یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝۲ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝۳



وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝۴

**(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)**

سورۃ التین یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝۱ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝۲ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۝۳ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝۴ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ۝۵ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝۶ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۝۷ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۝۸

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے :-

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھادے اور میرے اس حال میں کشادگی فرمادے اور میں اپنی دعا ر قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈالدے۔"

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہوجائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہوجائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

**(۳)**

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بسم اللہ

الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۳۰۰ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ الم نشرح معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (پوری سورت) پارہ ۳۰ - ستر مرتبہ پڑھے۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ﴿١﴾ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ﴿٢﴾ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ﴿٣﴾ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ﴿٤﴾ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ﴿٥﴾ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ﴿٦﴾ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ﴿٧﴾ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ﴿٨﴾

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ:-

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرا دے"۔

اس کے بعد یہ درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے:-

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائیگا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوائے نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |



# حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلّہ کرتے وقت یا جنّات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔ مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:-

(۱) آیۃ الکرسی (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿﴾

(۲) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ کافرون یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ﴿﴾ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ﴿﴾ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ﴿﴾ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ﴿﴾ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ﴿﴾ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ﴿﴾

(۳) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ۙ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۙ

(۴) سورۂ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۂ فلق یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۙ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۙ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۙ

(۵) سورۂ ناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ پارہ ۳۰)

سورۂ ناس یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۙ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الۡجِنَّۃِ وَ النَّاسِ ۙ

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔





## قرض وکشائش کے لئے (قرض سے نجات اور فراخی کے لئے)

(از حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند رحمۃ اللہ علیہ)

قرض سے نجات کے لئے اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار۔ درمیان میں مندرجہ ذیل کلمات پانچ سو۔ پانچ سو بار پڑھ لیا کریں۔ وہ کلمات یہ ہیں:

(۱) حَسۡبِیَ اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ (پانچ سو بار)

(۲) لَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا مَلۡجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیۡہِ (پانچ سو بار)

اور پڑھتے وقت یہ دھیان رکھا کرے کہ میں اپنے اللہ تعالیٰ کے سامنے حاضر ہوں اور دل وزبان دونوں سے عرض مطلب کر رہا ہوں[1]۔



## حاجت دارین کے واسطے مفید

(از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ)

تمام ضروریات کی کفالت کے لئے درود شریف کا التزام رکھا جائے یہ اس مقصد کے لئے بہت مفید ہے۔

دیگر یہ پانچ سو بار کوئی صیغہ درود شریف کا (یعنی کوئی بھی درود شریف جو یاد ہو) ہر روز پڑھ لیا کریں اور بعد نماز عشاء استغفار

اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ رَبِّیۡ مِنۡ کُلِّ ذَنۡبٍ وَّاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ

(مکتوبات اکابر دیوبند ص۵۶)

[1] مکتوبات اکابر دیوبند ص۵۳ مطبوعہ محبوب پریس دیوبند۔ ۱۰ مارچ ۱۹۸۰ء

## برائے کشائش رزق

(از حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ)

اگر کوئی شخص روزی کی تنگی سے پریشان ہو تو سورۂ یٰسٓ شریف کو اس طرح پڑھے کہ شروع کرنے کے بعد جب پہلا مبین آئے تو سورہ یٰسٓ شریف دوبارہ شروع کرے اسی طرح پوری یٰسٓ شریف ختم کرلے۔ یہ عمل ایک چلّہ (یعنی چالیس ۴۰ دن مسلسل کرے ناغہ نہ کرے) کرے۔

(مکتوبات اکابر دیوبند ص ۱۶)

## برائے کشائش رزق اور مہمات دنیاوی

ہر قسم کی پریشانی اور رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے بہتر وظیفہ روزمرہ درود شریف اور استغفار کا ہے۔ مختصر درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ شَیْءٍ مَّعْلُوْمٍ لَّکَ۔ پانچ سو ۵۰۰ بار روزانہ بعد نماز فجر پڑھ لیا کریں۔

اور استغفار یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ پانچ سو ۵۰۰ بار روزانہ بعد نماز فجر پڑھ لیا کریں۔

بعد نماز مغرب سورۂ واقعہ اور بعد نماز عشاء سورۂ ملک اور گیارہ سو ۱۱۰۰ بار

یَا مُغْنِیُّ

اور سورۂ مزمل گیارہ ۱۱ بار۔ خواہ ایک وقت میں یا ہر نماز کے بعد دو ۲ مرتبہ اور صبح کی نماز کے بعد تین ۳ بار



اتنا وظیفہ کشائش مہمات اور منافع دین و دنیا کے لئے کافی ہے۔

(مکتوبات اکابر دیوبند ص ۱۶)

## کشائش رزق اور جملہ معاملات کا حل

(حضرت مولانا شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ)

ختم حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا ہمیشہ ورد رکھنے والا محروم نہیں ہے اس کی سب حاجتیں پوری ہوں گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ:۔

بوقت صبح بعد نماز فجر اول سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں پانچ سو ۵۰۰ مرتبہ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

بعد میں پھر سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف اور فاتحہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی روح کو بخش کر اپنے مطلب کے لئے دعاء مانگے۔ اور لا حول پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ننانوے ۹۹ مرتبہ فقط لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ پڑھے اور ایک مرتبہ اس طرح پڑھے:

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

اور بعد نماز ظہر پانچ سو ۵۰۰ بار

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

اور اول و آخر گیارہ گیارہ ۱۱ بار درود شریف پڑھے۔ اس میں قید اور پابندی کچھ بیٹھ کر پڑھنے کی نہیں ہے، چلتے پھرتے بھی پورا کرلینا چاہیئے۔

اور بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء ختم حضرت بڑے پیر صاحب یعنی

پیرانِ پیر سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا پڑھا کرے۔ وہ اس طرح کہ:۔
اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف اور درمیان میں۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

اور بعد میں فاتحہ پڑھ کر بڑے پیر صاحبؒ کی روح کو پہنچا کر اپنے مطلب کے لئے دعا کریں۔

مندرجہ بالا ختموں کا پڑھنے والا انشاء اللہ تعالیٰ بھوکا ننگا نہیں رہے گا۔

(مکتوبات اکابر دیوبند)

## طاعون، ہیضہ، انفلوئنزا اور دیگر خطرناک بیماریوں یا قتل و غارت گری سے حفاظت کے لئے

(از حضرت مولانا شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ)

جملہ اجتماعی مصائب، طاعون، ہیضہ، انفلوئنزا اور دیگر خطرناک بیماریوں سے نجات اور اجتماعی قتل و غارت گری سے حفاظت کے لئے بزرگانِ دین کے یہ ختم تیر بہدف اور مجرب ہیں۔ ان کو کچھ مسلمان جمع ہو کر پڑھ لیں اور اس کی پابندی کریں یا مساجد میں ان کو پڑھنے کا سلسلہ قائم ہو جائے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر بلائے دنیاوی سے محفوظ رہیں گے۔ پانچ سات آدمی مل کر پڑھ لیں تب بھی باآسانی ختم ہو سکتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ:۔

صبح کو بعد نماز فجر پانچ سو مرتبہ پڑھے:۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ





الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔

اول و آخر سو سو بار درود شریف پڑھ لیا کریں اور اس کے بعد ایک بار الحمد شریف پوری پڑھ کر اپنے لئے اور اپنے جمیع بھائی مسلمانوں کے واسطے دعاء مغفرت مانگا کریں اور اس کے بعد ختم حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا پڑھ لیا کریں۔ اس کے بعد ختم خواجگان پڑھا کریں۔ اول ہاتھ اٹھا کر سورۃ فاتحہ ایک مرتبہ پڑھیں پھر سورۃ فاتحہ، بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے ساتھ سات بار اور اس کے بعد درود شریف سو بار۔ اَلَمْ نَشْرَحْ مع بِسْمِ اللّٰهِ اناسی بار پھر سورۃ اخلاص مع بسم اللہ ایک ہزار ایک بار پھر سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ سات بار پھر درود شریف سو بار پڑھ کر

یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ سو بار — یَا کَافِیَ الْمُهِمَّاتِ سو بار
یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ سو بار — یَا رَافِعَ الدَّرَجَاتِ سو بار
یَا شَافِیَ الْاَمْرَاضِ سو بار — یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ سو بار
یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ سو بار پڑھیں۔

اور اگر کوئی مطلب یا مشکل پیش آئے تو یہ بھی پڑھیں:

یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ سو بار — یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ سو بار
یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ سو بار

اس کے علاوہ اگر کوئی مشکل اور پیش آئے تو ان الفاظ بالا کو پڑھتا رہے جب مشکل حل ہو جائے تو ان آخری تین الفاظ کو ترک کر دے۔

اس کے بعد فاتحہ پڑھ کر اس ختم کا ثواب ان بزرگوں کی ارواح طیبہ کو پہنچا دیں جن کی طرف منسوب ہے (یعنی ختم خواجگان

نقشبندیہ مجددیہ) اس کے بعد خداوند تعالیٰ سے ان بزرگوں کے
وسیلہ سے دینی و دنیوی مطالب کے حصول کے لئے دعا کریں۔
اور شام کے وقت بعد نماز مغرب اوّل قطب الاقطاب محبوب
سبحانی حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا ختم شروع کریں
وہ اس طرح کہ:۔
پہلے سَو مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد پانچ سو مرتبہ (۵۰۰)
پڑھیں

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔

پھر سَو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اور ثواب اس کا حضرت غوث
الاقطاب کی روح پرفتوح کو پہنچادے اور اُن کے وسیلہ سے سب کے
لئے دعا کریں۔
اس کے بعد خواجہ حضرت محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کا ختم پڑھیں اس کا
طریقہ یہ ہے کہ اوّل سَو بار درود شریف پڑھیں پھر

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔

پانچ سو مرتبہ پڑھیں اور سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر ثواب اس کا
حضرت خواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کی روح پرفتوح کو پہنچادیں پھر
حضرات پیرانِ عظام کے وسیلہ سے دعاء کرکے فیضان باطنی کے
امیدوار رہیں۔
اس کے بعد حضرت حضرت سید الطریقہ خواجہ بہاء الدین
نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کا ختم اس طریقہ سے پڑھیں۔
اول سو مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر



یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ

پانچ سو مرتبہ پڑھیں پھر سو مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اس کا ثواب
سید الطائفہ حضرت خواجہ بہاء الدین رحمۃ اللہ علیہ کی روح مقدس کو
پہنچادیں۔

**تنبیہ:۔** مندرجہ بالا ختم اکیلا آدمی بھی پڑھ سکتا ہے۔

(مکتوبات اکابر دیوبند ص۸)

## حصولِ ترقیات اور دینی و دنیوی مقاصد میں کامیابی کے لئے

(از حضرت مولانا شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ)

انسان کبھی کسی مصیبت میں پھنس جاتا ہے۔ کبھی قرض کے بوجھ سے
ہلکان ہو جاتا ہے تو کبھی بلائے ناگہانی اسے چمٹ جاتی ہے بعض مرتبہ
اسے کوئی غم فکر لاحق ہو جاتی ہے ان کے لئے مندرجہ ذیل اسماء کا پڑھنا
بہت مفید ہے۔ ان کے پڑھنے کی برکت سے ہر قسم کی مشکلات دور ہوتی
ہیں۔ قرض، بیماری، غم فکر سے چھٹکارا نصیب ہوتا ہے۔ لیکن ان کو
پڑھتے وقت تعداد پوری پوری ہو کم یا زیادہ نہ ہو۔
رات دن میں ہر روز کسی وقت جب سہولت ہو پڑھ لیا کریں۔ اس کا
طریقہ یہ ہے کہ:۔
ہر روز اوّل و آخر "گیارہ" گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لے۔ اس کے
درمیان

یَا فَتَّاحُ سو مرتبہ — یَا وَھَّابُ سو مرتبہ
یَا رَزَّاقُ سو مرتبہ — یَا مُعِزُّ سو مرتبہ

یَارَافِعُ سَوْ۱۰۰ مرتبہ    یَاسَلَامُ سَوْ۱۰۰ مرتبہ
(مکتوبات اکابر دیوبند ص۸۱)

## ہر بلا سے حفاظت اور رفع شر کے لئے

سُوْرَۃِ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ، جوکہ ہر بلا کے لئے حصار ہے اس کو بھی رفع شر کی نیت سے گیارہ۱۱ مرتبہ یا ایک سَو ایک۱۰۱ مرتبہ اوّل و آخر درود شریف ہر روز بعد نماز پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تنگیٔ دنیا اور ہر بلا سے حفاظت رہے گی شر اور فتنہ دب جائے گا۔ اور درود شریف اول و آخر تین تین۳ مرتبہ پڑھیں۔ درمیان میں سورۂ قریش گیارہ۱۱ مرتبہ پڑھ لیں یا وقت ہو تو ایک سَو ایک۱۰۱ مرتبہ پڑھیں) (مکتوبات اکابر دیوبند ص۸۳)

## غلبۂ پریشانی اور خیالات فاسدہ سے نجات

(از حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ)

طبیعت پر جب پریشانی اور خیالات کا غلبہ ہوا کرے تو روزہ رکھ لیا کرو اور غسل کرکے دو رکعت صلوٰۃ التوبہ پڑھ کر اوّل و آخر گیارہ گیارہ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر استغفار کے بعد تین سو ساٹھ مرتبہ "یَا تَوَّابُ" پڑھ لیا کریں اور دعا مانگا کریں۔ سات روز تک متواتر کر لیا کریں۔ طلوع آفتاب سے دوپہر تک اس کا وقت ہے۔

(راقم (حضرت مولانا شاہ) عبدالرحیم از رائے پور ضلع سہارنپور)
(مکتوبات از حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوری منقول در مشاہیر علماء حصہ سوم ص۲۵۵)



# برائے ہر حاجت

### (نقش مربع دو سو (۲۰۰) کا)

مندرجہ ذیل نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھ لے۔ عورت بائیں بازو یا گلے میں باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٩۴ | ٩٧ | ١ |
| ٩٦ | ٢ | ٧ | ٩۵ |
| ٣ | ٩٩ | ٩٢ | ٦ |
| ٩٣ | ۵ | ۴ | ٩٨ |

# برائے دفع آسیب و سحر و مسان وغیرہ

اس نقش کو باوضو لکھ کر نئی روئی لپیٹ کر نئے چراغ میں سرسوں کا تیل چراغ میں ڈال کر جلائے اور مریض کا منہ اس چراغ کی طرف کرا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا اور سحر و مسان سے نجات ملے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

| نمرود | نام مریض مع نام والدہ | ابلیس |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۶ | ۲۴ | ۲۲ |
| ۲۱ | ۲۸ | ۲۳ |

آں چہ در وجود فلان بن فلانۃ (یہاں نام بمعہ والدہ کے نام لکھیے)
آسیب و مسان سحر و پری و دیو و بھوت و پلید و چڑیل باشد دفع شود
و یا حاضر آمدہ در آتش خاکستر شود حاضر شو حاضر شو حاضر شو

# برائے ہر مطلب

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مرد کے دائیں بازو پر اور عورت کے بائیں بازو یا گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| و | د | ب |
|---|---|---|
| ح | ع | ر |
| ح | ہ | ص |

# کسی بات کا معلوم کرنا



بدھ اور جمعرات کی درمیانی رات کو شیرینی اور خوشبو لائے اور اپنے پاس رکھے۔ اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قل (آیت الکرسی اور چاروں قل یہ ہیں)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ (اور چاروں قل)

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ





مَاۤ اَعْبُدُ ۚ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ دِیْنُكُمْ وَلِیَ دِیْنِ

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

سُوْرَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیرے۔ اس کے بعد اسم مبارک یَا سَلَامُ پڑھتے پڑھتے اس طرح کہ منہ قبلہ کی طرف اور داہنی کروٹ سو جائے خواب میں ایک بزرگ آکر حال بتا دیں گے پہلے دن اگر معلوم نہ ہو تو اسی طرح دوسری رات کو عمل کرے اور پھر بھی معلوم نہ ہو تو تیسری رات یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور آکر بتا دیں گے۔ اور وہ شیرینی اور پھول معصوم بچوں میں تقسیم کر دے۔

# برائے غیبی مدد اور ادائیگی قرض

(اگلے صفحہ پر)

ہر روز بلا ناغہ ہمیشہ کم از کم تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ اور اگر ہو سکے تو ایک ہزار مرتبہ یہ دعا معہ اول و آخر پانچ پانچ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ادائے قرض کے لئے دعا کی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خزانہ غیب سے مدد ہوگی اور غنی ہوگا۔ مگر اس کا ذکر ناواقفوں سے نہ کیا جائے۔ وہ دعائے معظم یہ ہے:

یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَھْتَدِی الْعُقُوْلُ بِوَصْفِ عَظْمَتِہٖ یَا کَبِیْرُ ۵

## قرض سے نجات اور اطاعت مخلوق

روز شنبہ (ہفتہ کے دن) حسب شرائط روزہ رکھے پھر بعد افطار روزہ وکھانا وغیرہ و بعد نماز عشاء تنہا پاک جگہ میں رو بقبلہ بیٹھ کر ذیل یا شافی کا تعویذ لکھ کر اس کا فلیتہ بنا کر چراغ میں روشن کرے اور تین سو اکیانوے (۳۹۱) مرتبہ یَا شَافِیْ پڑھے اس کے بعد وہی ذیل کے تعویذ تین سو اکیانوے (۳۹۱) مرتبہ لکھ کر آگ میں جلائے۔ اس کے بعد چراغ کے سامنے ایک شابہ یعنی کوئی صورت نظر آئے گی جو اپنا مطلب ہو اس کے سامنے کہا جائے پھر اسی طرح بروز شنبہ (ہفتہ کے دن) حسب شرائط روزہ رکھے اور بعد فراغت نماز عشاء عمل مذکور (اوپر والا عمل) کرے اور جب صورت نظر آئے اس سے اپنا مطلب عرض کیا جائے۔ خواہ طلب روپیہ وغیرہ کا ہو خواہ لوگوں کے مطیع کرنے کا ہو انشاء اللہ تعالےٰ سب پورا ہوگا۔ یہ عمل ایک روز کا ہے۔

یَا شَافِیْ کا تعویذ یہ ہے (اس کے عدد (۳۹۱) ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۰۰ | ۱۰۴ | ۹۰ |
| ۱۰۳ | ۹۱ | ۹۶ | ۱۰۱ |
| ۹۲ | ۱۰۶ | ۹۸ | ۹۵ |
| ۹۹ | ۹۴ | ۹۳ | ۱۰۵ |



## برائے روزی از غیب

کسی روز سے (یعنی جس دن چاہے شروع کرے) بوقت اطمینان تنہا جگہ میں یہ عمل شروع کرے اس طرح کہ رو بقبلہ باوضو پاک جگہ بیٹھ کر اول نقش ذیل یَا مُنْعِمُ کا لکھے پھر سورۃ اذا جاء نصر اللہ :

سُوْرَۃُ النَّصْرِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۵

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ وَاسْتَغْفِرْہُ ؕ اِنَّہٗ کَانَ تَوَّابًا ۵

پوری دو سو ۲۰۰ مرتبہ پڑھے اس کے بعد دعاء ذیل دو سو ۲۰۰ مرتبہ پڑھے:

اَجِبْ بِحَقِّ جِبْرَئِیْلَ بِحَقِّ مِیْکَائِیْلَ بِحَقِّ یَا مُنْعِمُ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ ۵ اس کے بعد یہ نقش ۲۰۰ دو سو عدد لکھے اور جاری پانی یعنی دریا یا نہر میں ڈال دے چالیس روز تک اسی طرح عمل کرے اس کے بعد ہمیشہ یہ نقش چالیس عدد لکھ کر روزانہ جاری پانی میں ڈالتا رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے روزانہ کچھ نہ کچھ ملتا رہے گا۔ نقش یَا مُنْعِمُ یہ ہے اس کے کل عدد (۲۰۰) دو سو ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

# دستِ غیب

شروع چاند اول روز چہار شنبہ (بروز بدھ) میں غسل کرے اور کپڑے خوشبودار سفید پہنے اور کوئی پاک صاف جگہ مقرر کرکے اس نیت سے دو رکعت نماز پڑھے۔ نیت یہ ہے:

نَوَیْتُ اَنْ اُصَلِّیَ لِلّٰہِ تَعَالٰی رَکْعَتَیْنِ صَلٰوۃَ تَحِیَّۃَ الْوُضُوْءِ وَشُکْرًا لِلّٰہِ تَعَالٰی مُتَوَجِّھًا اِلٰی جِھَۃِ الْکَعْبَۃِ الشَّرِیْفَۃِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ:

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝ پانچ سو (۵۰۰) بار اور سورہ اخلاص:

سُوْرَۃُ الْاِخْلَاصِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝ گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھے۔

اسی طرح ہمیشہ وقت مقرر اور جگہ مقرر میں روزانہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک اشرفی غیب سے مصلّیٰ یا سجدہ کی جگہ ملا کرے گی۔ مگر شرط یہ ہے کہ اس کو بے جا اور حرام کام میں صرف نہ کرے اور جمع نہ کرے۔ اپنی ضرورت سے زائد جو بچے خیرات کردیا کرے۔ یہ عمل ایک ہفتہ میں جاری ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔



# برائے محبّت

اس نقش کو بروز یکشنبہ (اتوار) لکھ کر محبوب کو پلاوے اور مسلسل تین۳ روز تک لکھ کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ وہ مطیع ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| و | دکا | ود | ی مرح |
|---|---|---|---|
| طط | ع | ع محمد | احد |
| ح | طط | اوح | ل لھر |

فلاں بن فلاں کی محبت فلاں بن فلاں کے دل میں ڈال

# برائے بخار

اس دعا کو باوضو لکھ کر بخار والے کو اس کی دھونی دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ بخار سے نجات ملے گی وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ اَبْرَا سُوْمَا وَ نَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِھِمْ مِنْ غِلٍّ اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا ط لَا شِفَآءَ اِلَّا شِفَآؤُکَ یَا اَللّٰہُ شِفَآءً لَا یُغَادِرُ سُقْمًا۔

# برائے فتوح غیبیہ

چاند دیکھ کر ایک وقت مقرر کرکے باطہارت باوضو قبلہ رو (قبلہ کی طرف منہ کرکے) تنہا بیٹھ کر ایک مجلس میں بہتر (۷۲) دن تک بہتر (۷۲) نقش باسط کو اس طرح لکھے کہ اول چھ (۶) کا عدد لکھے مگر لکھنے سے پہلے چھ مرتبہ بِحَقِّ جِبْرَئِیْلَ یَا اَللّٰہُ الْبَاسِطُ پڑھ لے اور اس کے بعد دوسرے خانہ میں بارہ۱۲ کا عدد لکھے اور لکھنے سے پہلے بارہ۱۲ مرتبہ وہی کلمات پڑھے اسی طرح

سے آٹھ خانے یعنی تیسرے خانے میں اٹھارہ (۱۸) چوتھے میں چوبیس ۲۴، پانچویں میں تیس ۳۰
چھٹے میں چھتیس ۳۶ ساتویں میں بیالیس (۴۲) آٹھویں میں اڑتالیس کا عدد لکھے
اور ہر خانہ کے عدد کے موافق وہ کلمات پڑھتا جائے اس کے بعد چھ ہزار ایک
سو چوراسی مرتبہ اَلْبَاسِطُ پڑھے۔ اسی طرح بہتر ۷۲ دن یہ عمل کرے۔ اس
کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ حق تعالیٰ فتوح نصیب فرمائے گا۔ بہتر (۷۲) روز
کے بعد ایک نقش لکھے اور نویں خانے میں اپنے مطلب کی چیز کا نام بھی لکھے خواہ
روپیہ کا مطلب ہو خواہ اور کوئی شے مطلوب ہو جو چاہے نویں خانہ میں اس
کا نام لکھ کر اس نقش کو اپنے زانو کے نیچے رکھ کر بہتر (۷۲) مرتبہ وہی
کلمات یعنی بِحَقِّ جِبْرَئِیْلَ یَا اَللّٰہُ الْبَاسِطُ پڑھے انشاء اللہ
تعالیٰ جو چیز جس مقدار میں لکھ دے فوراً حق تعالیٰ غیب سے عطا فرمائے
گا۔ البتہ اگر کھانا پختہ یا تر یا خشک میوہ مطلوب ہوگا تو کوری مٹی کی رکابی
میں یہ نقش اور نام شئے مطلوب کا لکھ کر دھوپ میں رکھدے اور وہ کلمات
بہتر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ پردۂ غیب سے وہ نصیب ہوجائے گی۔
ہر روز چھ ہزار ایک سو چوراسی (۶۱۸۴) مرتبہ اَلْبَاسِطُ پڑھتے رہنا چاہیے
ضرورت کے وقت وہ نقش بھی لکھنا اور کلمات بھی پڑھتا رہے موافق ترکیب
مذکورہ بالا کے۔ وہ مثلث باسط کا یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | نام شئے مطلوب اس خانہ میں لکھا جائے گا | ۳۰ |

## (بخار کیلئے) برائے تپ نقش معظم مربع اللہ

(اگلے صفحہ پر)



نقش اسم معظم اَللّٰہُ کو روزانہ پلایا جائے اور گلے میں باندھا جائے وہ
نقش معظم یہ ہے۔ اس کے عدد (۶۶) ہیں۔

۷۸۶

| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

## برائے محبّت و دوستی

کسی رات کو ایک جلسہ میں ایک ہزار مرتبہ (۱۰۰۰) یہ عمل پڑھے اور مطلوب کا
تصوّر دل میں کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔ وہ عمل یہ ہے:
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَجِبْ
دَعْوَتِیْ حُبًّا بِحَقِّ جِبْرَئِیْلَ اَللّٰہُ الصَّمَدُ اَجِبْ دَعْوَتِیْ
حُبًّا بِحَقِّ اِسْرَافِیْلَ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ اَجِبْ دَعْوَتِیْ
حُبًّا بِحَقِّ مِیْکَائِیْلَ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ اَجِبْ دَعْوَتِیْ
حُبًّا بِحَقِّ عِزْرَائِیْلَ فلاں بن فلاں بے قرار گشتہ زود تر حاضر آید۔

## حاضر مطلوب کے واسطے

اعداد نام طالب مع نام والدہ کے (بلکہ مطلوب مع مادر مطلوب کے) نکال
کر اس میں چھ ہزار ایک سو چھ (۶۱۰۶) عدد جمع کر کے دس عدد کم کر دیئے جائیں
باقی ماندہ اعداد کو چار پر تقسیم کر کے خارج قسمت سے حسب قاعدہ مربع
نقش پر کیا جائے۔ پھر اس نقش کو دائیں جانب خانۂ زیریں سے موڑ کر فلیتہ

بنائے اور اس پر نئی روئی لپیٹ کر دائیں جانب کے بالائی خانہ کی طرف سے دھوئی تلی کے تیل میں نئے چراغ (کوری مٹی کے چراغ) میں جس قدر زیادہ دیر تک اس کو روشن کیا جائے گا بہتر ہوگا۔ اس کی روشنی میں کلمات ذیل مع تصور مطلوب کے اس طرح کہ مطلوب آرہا ہے اور میرے پاس حاضر ہونے کے لئے بے قرار ہو رہا ہے پڑھے جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد حاصل ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں مثلاً:

زید کی جگہ اپنا نام (زید کی الفت کا (مطلوب کا نام مثلاً) بکر کے جگر میں لاگے تیر لَآ اِلٰہَ آئیں گے اِلَّا اللّٰہُ بلائیں گے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بلائیں گے

## قاعدہ اقسام مقصد و ایام عمل

جاننا چاہیئے کہ ایک سال میں بارہ ماہ ہوتے ہیں۔ چہار ماہ "ثابت" کہلاتے ہیں اور چہار ماہ "ذُوْجَسَدَیْن" اور چار ماہ "منقلب" کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں:

**"منقلب"** کے برج حمل۔ سرطان۔ میزان۔ جدی (علامت برائے یادداشت ان برجوں کے حروف کے سر کے حساب سے پہلا حرف لیا گیا تو حَسْ مَجْ (حؑ۔ سؑ۔ مؑ۔ جؑ) بنا) اور ھندی مہینوں کے نام بیساکھ۔ ساون۔ کاتک۔ ماگھ (علامت بس کم (بؑ۔ سؑ۔ کؑ۔ مؑ) ان مہینوں میں دفع اعداء کے عمل مؤثر ثابت ہوتے ہیں۔

**"ثابت"** (علامت اث دع) یعنی اسد۔ ثور۔ دلو۔ عقرب ھندی علامت بج پا (بؑ۔ جؑ۔ پؑ۔ اؑ) یعنی بھادوں۔ جیٹھ۔ پھاگن۔ اگھن۔ ان مہینوں میں ترقی درجات، عزت و رزق کے اوراد و وظائف زیادہ مؤثر ثابت ہوتے ہیں۔

**"ذوجسدین"** علامت جسحق (جؑ۔ سؑ۔ حؑ۔ قؑ) جوزا۔ سنبلہ۔



حوت۔ قوس۔ ھندی ماہ علامت اک چپ (اؑ۔ کؑ۔ چؑ۔ پؑ) اساڑھ۔ کنوار۔ چیت۔ پوس۔ ان مہینوں میں محبت کے اعمال زیادہ مؤثر ثابت ہوتے ہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ مقاصد ذیل کے لئے اوراد ان مہینوں کے حساب سے عمل میں لائے جائیں تاکہ ان کی تاثیر میں بہت زیادہ اضافہ ہو۔ اس کی تفصیل کے لئے یہ نقشہ ملاحظہ ہو:

| | نام بروج و نام ماہ ھندی | عمل |
|---|---|---|
| (۱) | حمل۔ سرطان۔ میزان۔ جدی بیساکھ۔ ساون۔ کاتک۔ ماہ | دفع اعداء کے عمل زیادہ موثر ہوتے ہیں۔ |
| (۲) | اسد۔ ثور۔ دلو۔ عقرب بھادوں۔ جیٹھ۔ پھاگن۔ اگھن | عمل برائے ترقی درجات۔ عزت۔ روزگار کے زیادہ کامیاب ہوتے ہیں۔ |
| (۳) | جوزا۔ سنبلہ۔ حوت۔ قوس اساڑھ۔ کنوار۔ چیت۔ پوس | محبت کے عمل زیادہ مؤثر ہوتے ہیں۔ |

## برائے دفع دشمن

اوّل و آخر درود شریف پانچ پانچ مرتبہ اور سورۃ الھاکم التکاثر"

سُوْرَۃُ التَّکَاثُرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ ۝ حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝ کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ ثُمَّ کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ کَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْیَقِیْنِ ۝ لَتَرَوُنَّ الْجَحِیْمَ ۝ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَیْنَ الْیَقِیْنِ ۝ ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ یَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِیْمِ ۝ ع

مکمل سات بار پڑھ کر مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ایک ہزار انتیس (۱۰۲۹) مرتبہ چالیس روز تک بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن دشمنی سے باز رہے گا۔

## برائے دفع دشمن

اگر دشمن ایذاء کے درپے رہے اور باز نہ آئے تو مہینہ کی اٹھائیس (۲۸) تاریخ کو عمل ذیل تین (۳) روز تک پڑھے۔ پھر چھوڑ دے پھر آئندہ (آنے والے مہینہ میں) ماہ کی اٹھائیس (۲۸) تاریخ کو شروع کرے۔ ترکیب اس عمل کی یہ ہے کہ بعد نماز صبح تنہا جگہ مکان میں کھڑا ہو اور اپنا منہ دشمن کے مکان کی طرف کرے اور یہ عمل پڑھے۔

کافران رداً ظالمان رداً باطلان رداً بِاِسْمِ اللّٰهِ اَكْبَرُ يَا صَمَدُ۔ يَا صَمَدُ۔ يَا صَمَدُ بِحَقِّ عِزْرَائِيْلَ وَبِحَقِّ اِسْرَافِيْلَ وَبِحَقِّ مِيْكَائِيْلَ وَبِحَقِّ جِبْرَئِيْلَ۔ اس کو گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور تین (۳) بار یہ کلمات کہے۔

زدیم بدستِ عزرائیل

اور اپنے دونوں ہاتھ زمین پر مارے۔ مگر اس عمل کے پڑھنے سے پہلے اپنے ہر عضو پر تین تین مرتبہ يَا قَادِرُ پڑھ کر دم کرے۔

## برائے مغلوبی و مقہوری دشمن

ایک نیب (نیبو) کا پتہ لے اور اس پر دشمن کا نام لکھے اور اپنے سامنے رکھے اور اوّل و آخر درود شریف گیارہ (۱۱) گیارہ (۱۱) مرتبہ اور بِسْمِ اللّٰهِ کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ سورہ انا اعطینٰک الکوثر :



سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

ایک ہی مجلس (بیٹھک میں درمیان میں نہ اٹھے) میں پڑھے اس طرح کہ جب سو (۱۰۰) دفعہ پڑھ لے اس پتہ پر دم کر دے ہر سو دفعہ پڑھنے کے بعد پتہ پر دم کرتا رہے اس طرح دس مرتبہ دم کرنا ہوگا۔ اسی طرح ایک ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد اس پتہ کو اس خراب اور بیکار کنویں میں جس کا پانی بھی خشک ہوگیا ہو وہ پتہ ڈال دے۔ یہ عمل بیس (۲۰) روز تک کرے ورنہ کم از کم ایک ہفتہ کرے تاکہ اثر ہو۔ چاند کی پندرہ تاریخ کے بعد سے شروع کرے اور اس کا بہتر اور اچھا وقت رات کا ہے۔

## برائے پوری ہونے جملہ حاجات اور حفاظت از شر ظالمان

ایک مجلس میں بارہ ہزار پچاس (۱۲۰۵۰) مرتبہ یہ آیت شریفہ مع اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھے وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ

## عمل جمعیتِ نفس و حصولِ دولت

آخری چہار شنبہ (بدھ) ماہ صفر سے یہ عمل ذیل شروع کیا جائے۔ اس عمل کو بعض نے حضرت شہاب الدینؒ سے نقل کیا ہے۔ بعض حضرات شیخ الاشراق شہاب الدین مقتول سے نقل کرتے ہیں اور اکثر قائل ہیں کہ حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ سے یہ عمل روایت کیا گیا ہے بہرحال اس عمل سے اکثر لوگ بہرہ اندوز ہوئے ہیں اور اکثر لوگوں کو بدولت اس عمل کے ظاہری و باطنی

فیوض و برکات حاصل ہوتی ہیں۔ عمل یہ ہے کہ صبح آخری چہار شنبہ (بدھ) ماہ صفر کو غسل کیا جائے اور غسل کے وقت سے ختم عمل تک کسی سے نہ بولے نہ بات کرے۔ بعد غسل کے چار رکعت نفل بہ نیت نفل چہار شنبہ پڑھے۔

ہر رکعت میں بعد فاتحہ: (سورۃ فاتحہ یہ ہے)

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

سورۃ الکوثر ستر (۷۰) مرتبہ (سورۃ الکوثر یہ ہے)

سُوْرَۃُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

سورۃ اخلاص پانچ مرتبہ (سورۃ الاخلاص یہ ہے)

سُوْرَۃُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

سورۃ الفلق ایک بار (سورۃ الفلق یہ ہے)

سُوْرَۃُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝



قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ اور سورۃ الناس ایک بار (سورۃ الناس یہ ہے)

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

اور بعد سلام پھیرنے کے سجدہ کرے اور سجدہ میں چودہ (۱۴) مرتبہ يَا وَهَّابُ پڑھ کر سجدہ سے اٹھ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر تین مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ يَا شَدِيْدَ الْقُوٰى يَا شَدِيْدَ الْمِحَالِ يَا عَزِيْزُ ذَلَّتْ بِعِزَّتِكَ جَمِيْعُ خَلْقِكَ اِكْفِنِيْ عَنْ شَرِّ جَمِيْعِ خَلْقِكَ يَا مُحْسِنُ يَا مُجْمِلُ يَا مُنْعِمُ يَا مُفْضِلُ يَا مُكْرِمُ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

اس کے بعد سورۃ الم نشرح مکمل اکیاسی مرتبہ۔ (سورۃ الم نشرح یہ ہے)

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

اور سورۃ والتین اکیاسی مرتبہ۔ (سورۃ والتین یہ ہے)

سُوْرَۃُ التِّيْنِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ سِیْنِیْنَ ۙ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ ۝
لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ
سٰفِلِیْنَ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ
مَمْنُوْنٍ ۝ فَمَا یُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّیْنِ ۝ اَلَیْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِیْنَ ۝

سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ اکیاسی ۸۱ مرتبہ (سورۃ النصر یہ ہے)

سُوْرَۃُ النَّصْرِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ
اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

اور سورۃ اخلاص مکمل اکیاسی ۸۱ مرتبہ (سورۃ الاخلاص یہ ہے)

سُوْرَۃُ الْاِخْلَاصِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ
وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

سب سورتوں کے ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ضرور پڑھے۔

اس کے بعد یَا وَهَّابُ چودہ سو ۱۴۰۰ مرتبہ اس کے بعد ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ
هُوَ الْمُحْیِیُ الْحَقُّ پڑھے۔

اس کے بعد یَا فَتَّاحُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُّ یَا رَزَّاقُ یَا بَاسِطُ
ہر ایک سو سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھے اس کے بعد درودِ غوثیہ سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر حضرت
غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ کی روح پر فتوح پر ثواب فاتحہ بخشے۔

اس کے بعد سجدہ کرے اور چودہ ۱۴ مرتبہ یَا وَهَّابُ پڑھ کر سجدہ



سے سر اٹھاکر دونوں ہاتھ اٹھاکر تین ۳ مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یَا شَدِیْدَ الْقُوٰی یَا شَدِیْدَ
الْمِحَالِ یَا عَزِیْزُ ذَلَّتْ بِعِزَّتِكَ جَمِیْعُ خَلْقِكَ اِكْفِنِیْ
عَنْ شَرِّ جَمِیْعِ خَلْقِكَ یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُنْعِمُ یَا
مُفْضِلُ یَا مُكْرِمُ یَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

پڑھے اور دعا، مقصود جو کچھ ہو کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہوگا۔

نوٹ: یہ عمل شروع تو آخری چہار شنبہ ماہ صفر سے ہوگا مگر اس کے بعد
ہر چہار شنبہ کو پڑھا جایا کرے گا۔

## برائے زبان بندی دشمنان و حاسدان

میدہ۔ شکر۔ روغن زرد۔ تینوں کو قبل طلوعِ آفتاب روز یکشنبہ
(اتوار) لے کر باہم ملا لیا جائے اور دشمن کی صورت کا پُتلا بنا کر اس پر یہ
عزیمت سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے (پھونک دے) اور روغن زرد (گھی)
میں تل کر کھالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی بدگوئی اور حاسدوں کے حسد سے
مامون و محفوظ رہے گا۔ عزیمت یہ ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از آسمان تا زمین۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از زمین تا
آسمان۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از عرش تا کرسی۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از کرسی
تا عرش۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از قلم تا لوح۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از لوح تا قلم
لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از بہشت تا دوزخ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ از دوزخ تا بہشت۔
بستم زبان فلاں بن فلاں (یہاں دشمن کا نام اور اس کے والد کا نام لے)
بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔
سات یکشنبہ (اتوار) تک یہ عمل کرے۔

## برائے ہر حاجت

ہر نماز پنجگانہ (پانچوں وقت کی نماز) کے بعد۔ اگر ایسا نہ ہو سکے تو صبح کی نماز کے بعد یا مغرب کی نماز کے بعد روزانہ اول و آخر تین۳ تین۳ بار درود شریف اور ایک سو گیارہ ۱۱۱ مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھے۔ اس کے پڑھنے کے بعد اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے ہر حاجت

ترکیب ختم آیت کریمہ بطریق خاندان عالیہ قادریہ۔ چند صالحین اور نیک لوگ جو سچ بولنے والے اور اکلِ حلال کھانے والے ہوں۔ مقام اور وقت مقررہ پر بشرطِ طہارتِ کاملہ بدن و جگہ و کپڑے کے ساتھ گیارہ گیارہ بار اول و آخر درود شریف کے بعد ایک لاکھ پچیس ہزار ۱۲۵۰۰۰ مرتبہ آیت کریمہ:

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک جلسہ (بیٹھک) میں چاہے تو بیس۲۰ دن میں یا کم یا زیادہ دن میں جس طرح سہولت ہو پڑھیں۔ درمیان بات چیت بالکل نہ کریں جب آیت مذکورہ سو بار پڑھ لیں تو آیت منجیہ یعنی فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ ۙ وَ نَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَکَذٰلِکَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ۝ پڑھیں۔ ختم کے بعد دعاء حاجت بعجز و زاری کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے مرگی

ہفتہ یا اتوار کو تانبے کا ایک تعویذ بنایا جائے اور جب ایک نیزہ سورج



بلند ہو جائے تو مہر کن (تانبے پر نقش بنانے والا) غسل کر کے خوشبو روشن کرے (اگر بتی یا لوبان کی دھونی تیار کرے اس طرح کہ لکڑی کے انگارے پر پِسا ہوا لوبان ڈالتا رہے) اور تعویذ کے ایک طرف یہ عبارت کندہ کرے (کھودے) اسی صورت کے موافق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا قَاھِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ

یَا قَاھِرُ

دوسری طرف تعویذ کے یہ عبارت کندہ کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَھْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِہٖ

یَا مُذِلُّ

یعنی دونوں طرف "یَا قَاھِرُ" "یَا مُذِلُّ" سطر کے نیچے کندہ کیا جائے پھر یہ تعویذ مرگی کے مریض کے گلے میں لٹکا دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مرض دفع ہوگا۔



## برائے زیادتی دودھ در پستان عورت

دو کاغذ پر یہ آیتِ شریفہ لکھ کر ایک کو پانی سے دھو کر عورت کو پلائی جائے اور دوسری بازو پر موم جامہ کر کے باندھی جائے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ؕ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ۝ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ۝

## برائے بیماری پیچش و اسہال خون و رعاف

(اگلے صفحہ پر)

مٹی کے تین آب خورے یا سکوریاں لاکر اول روز ایک میں کنوئیں کا تازہ پانی بھر کر یہ آیت کاغذ پر لکھ کر اور اس کو پانی میں دھو کر پلادیں اور بعد میں وہ سکوری یا آب خورہ جس میں پانی پیا گیا تھا کسی کنوئیں میں اس طرح ڈالیں کہ وہ برتن کنوئیں کی تہہ میں بیٹھ جائے۔ اول روز یہ آیت لکھی جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۃ

دوسرے روز یہ آیت کاغذ پر لکھ کر پہلے روز کی طرح دوسرے برتن میں دھو کر پلادیں اور کنوئیں میں ڈلوادیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ہ تیسرے روز اسی طرح یہ آیت پلائی جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ط

## برائے تپ از ہر قسم (جس قسم کا بھی بخار ہو)

تین روز تک صبح - دوپہر - شام - تین تعویذ ہر روز پلائے جائیں کل نو تعویذ ہوئے وہ تعویذ یہ ہے۔ یَا غَفُوْرُ

## چھوٹے بچے کا رونا مچلنا

یہ آیت شریفہ لکھ کر بچے کے گلے میں بطور تعویذ ڈالی جائے موم جامہ کرکے وہ آیت یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ہ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ قف

## اس عورت کے لئے جسکے بچے زندہ نہیں رہتے

(اگلے صفحہ پر)



یہ آیت شریفہ و دعا لکھ کر گھر کے چاروں گوشوں (کونوں) میں اس کی دھونی دے دی جائے مگر صدقہ میں سرخ چیز یعنی سونا یا سفید چیز یعنی چاندی کسی قدر دے دی جائے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَكَفٰى ۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۔

## وہ بچہ جو ماں کی چھاتی منہ میں نہیں لیتا اور دانت پیستا ہے

یہ آیت شریفہ لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ صحت یاب ہوگا وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لا وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ہ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ قف

## استخارہ

### از حضرت شیخ محی الدین جیلانی پیران پیر رحمۃ اللہ علیہ

پاک کپڑوں اور بستر کے ساتھ (پنجشنبہ) جمعرات کی رات کو غسل کرے اور اول ایک سو ایک بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یہ ابیات پڑھے اس کے بعد آخر میں ایک سو ایک بار درود شریف پڑھے۔

ابیات یہ ہیں:

اے جلوہ دہے جمال طٰہٰ — دارم زلبت امید چندیں
وے بستۂ جمال یٰسین — بکشا زلبت دو لعل شیریں

یہ عمل تین شب (رات) کرے اور روزانہ غسل کرکے پڑھے۔

## دردِ زہ (بچہ کی بآسانی ولادت کے لئے)

تین ڈلی گڑ کی لے کر باوضو تین تین ۳ مرتبہ یہ آیت شریفہ دم کر کے کھلا دی جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد اور بآسانی پیدا ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۔ فَلۡيَنۡظُرِ الۡاِنۡسَانُ مِمَّ خُلِقَ ؕ خُلِقَ مِنۡ مَّآءٍ دَافِقٍ ۙ يَّخۡرُجُ مِنۡۢ بَيۡنِ الصُّلۡبِ وَالتَّرَآئِبِ ؕ

## برائے ہر مطلب پورا ہونے کے لئے

اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار۔ درمیان میں گیارہ سو بار یَا سَلَامُ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز پڑھنے سے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## مقصد میں کامیابی کے لئے

اول و آخر سات سات بار یہ درود شریف پڑھے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰٓى اَعْدَآءِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

درمیان میں یہ دعا اپنے مقصد کو ذہن میں رکھ کر تین ہزار چوالیس (۳۰۴۴) مرتبہ اکیس ۲۱ روز پڑھے۔

يَا جَلِيْلُ الْمُتَكَبِّرُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ فَالْعَدْلُ اَمْرُهٗ وَالصِّدْقُ وَعْدُهٗ يَا جَلِيْلُ انشاء اللہ تعالیٰ مقصود حاصل ہوگا اور کامیابی ہوگی۔

## برائے ہر مقصد و مشکل کے حل کے لئے

ترک حیوانات کی شرط کے ساتھ یعنی اس عمل کے دوران گوشت، مچھلی، گھی، تیل اور جماع سے پرہیز کرنا ہوگا۔ اول و آخر درود شریف گیارہ



گیارہ بار درمیان میں یہ دعا ایک سو بار دریا یا نہر کے کنارے علی الصباح بعد نماز فجر پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد حاصل ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے۔

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَقُّ الْمَلِكُ الْمُبِيْنُ

## برائے دفع ظالم و جملہ کاموں میں سہولت کیلئے

برائے دفع ظالم کے لئے چاند کی پندرہ تاریخ کے بعد شروع کرے اور کسی مشکل کے حل کے لئے عروج ماہ (یعنی چاند کی پہلی تاریخ) سے شروع کرے۔

اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف و سات سات مرتبہ سورہ فاتحہ:

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۠

اس کے بعد یہ دعا شروع کرے۔ اور یہ عمل شروع کرنے سے پہلے شیرینی قریب رکھے اور عمل کے بعد اس شیرینی کو شیخ شمس الدین ترک پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ کے ایصال ثواب کی نیت سے تقسیم کردے۔

یہ دعا ایک لاکھ پچیس ہزار ۱۲۵۰۰۰ مرتبہ (سوا لاکھ بار) پڑھے۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الْجَلِيْلُ الْجَبَّارُ الْقَاهِرُ ۔

بحق حضرت شمس الدین ترک پانی پتی یا اللہ مشکل کشا

## مشکل مہم کے حل کے لئے

بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے اس اسم کو دو ہزار ۲۰۰۰ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم

کے ساتھ پڑھے۔ حضرت مخدوم جہانیاں قدس سرہ العزیز نے فرمایا کہ اگر اس کی
مشکل حل نہ ہو تو میرا دامن (روز حشر) اس کے ہاتھ میں ہوگا۔ وہ اسم یہ ہے:
فَسَهِّلْ يَا اِلٰهِىْ كُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ۔
اور ایک دوسرے بزرگ سے چار سو بار پڑھنا بھی نقل کیا گیا ہے۔ جس
طرح آسانی سے پڑھ سکے پڑھ لے۔

## نماز قضاء حاجت (حاجت پوری ہونے کیلئے نماز)

بہ نیت نیاز حضرت قاضی الحاجات جمعہ کی رات میں (جمعرات کے بعد کی رات)
آدھی رات کے وقت غسل کرے اور خوشبو لگائے۔ اور چار رکعت نماز بہ نیت
نیاز حضرت قاضی الحاجات (اللہ تعالیٰ) کے لئے پڑھے۔
پہلی رکعت میں فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد سو بار پڑھے۔
وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝
اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ یہ آیت پڑھے۔
اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ ۝
اور تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سو بار پڑھے۔
نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ؕ
اور چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سو بار یہ پڑھے۔
اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ۝
جب نماز سے فارغ ہو جائے سو بار یہ پڑھے۔
غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝
اس کے بعد سر سجدہ میں رکھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر سو بار کہے۔
اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔



اس کے بعد اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے طلب کرے انشاء اللہ تعالیٰ دعا
قبول ہوگی۔ یہ عمل جمعہ کی رات (جمعرات کے دن کے بعد جو رات آتی ہے) سے
شروع کرے اور چند رات یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

## برائے مقہوری و پشیمانی اعداء (دشمنوں کی ذلت و خواری کے لئے)

پرانی دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور سات بار قل ہو
اللہ احد آخر تک پڑھ کر شہادت کی انگلی پر پھونک مارے اور اس انگلی سے
اپنے گرد دائرہ کھینچ لے۔ اس کے بعد تین بار یہ درود شریف پڑھے۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰۤى اَعْدَآءِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔
اس کے بعد سو مرتبہ ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ۙ اس طرح پڑھے کہ
ایک جوتا اپنے دائیں طرف رکھے اور دوسرا جوتا اپنے بائیں طرف (جانب)
رکھے جب سو مرتبہ یہ آیت پڑھ چکے ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ۙ دونوں
جوتے دونوں ہاتھوں میں لے کر اپنے دائیں اور بائیں طرف زمین پر تین تین
مرتبہ مارے۔

اسی طرح سات سو مرتبہ اس کو پڑھ کر ختم کرے اور جوتے مارتے وقت
دشمن کی ذلت و خواری کا تصور کرلے کہ دشمن کو ذلیل و خوار کر رہا ہوں۔
اس کے بعد اپنی سرسبزی و حفاظت اور دشمن کی ذلت و خواری کی دعا مانگے
یہ عمل ایک ہفتہ مسلسل کرے اور اگر کام نہ ہو تو دو ہفتہ یا تین ہفتہ تک کرے
انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہوگا اور ناکام رہے گا۔

## نسخہ بواسیر خونی (ھوالشافی)

سفوف پوست ریٹھہ دو رتی روزانہ دو روز تک صبح و شام ہر دو وقت

دہی میں لت کرکے (دہی میں ملاکر) کھایا جائے۔

پھر سفوف پوست ریٹھہ ۲ رتی دہی میں لت کرکے (ملاکر) صرف صبح کو ایک وقت کھایا جائے۔

اور شام کو سوتے وقت گولی موم دیسی ایک رتی ہمراہ تازہ پانی (تازہ پانی کے ساتھ) کھلائیں دو روز۔

اس کے بعد دو ہفتہ رات (روزانہ) سوتے وقت گولی موم دیسی ایک رتی کھلائیں۔

اور صبح کو دو ہفتہ (روزانہ) صبح کو سفوف چھال املی تازہ تین ماشہ پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

ابتدائی تین دن میں نمک۔ مرچ۔ ترشی (کھٹائی) بادی اشیاء کا بالکل پرہیز رکھا جائے۔ اس کے بعد ترشی (کھٹائی) کا پرہیز کرنا ہوگا۔



## حزب البحر پڑھنے کیلئے

اوّل و آخر تین تین مرتبہ حزب البحر کے یہ دعا پڑھی جائے۔ بعد نماز ظہر وعشاء و فجر پڑھنا بہتر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَافْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ وَسَهِّلْ لِيْ اَبْوَابَ رِزْقِكَ۔

## برائے تسخیر

اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور گیارہ مرتبہ درمیان میں آیت شریفہ پڑھ کر مطلوب کے بائیں کان میں پھونک دے اور اسی طرح



اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں گیارہ مرتبہ یہ آیت شریفہ پڑھ کر کسی پھل پر دم کرکے مطلوب کو کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مطلوب طالب ہوجائے گا۔ یہ عمل گیارہ روز تک کرے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔

سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ۝

## گم شدہ (کھوجانے والے) اور مفرور (بھاگے ہوئے) کے لئے

ذیل کا تعویذ باوضو لکھے اور لفظ فلاں کی جگہ مفرور (بھاگے ہوئے) یا گم شدہ (کھوجانے والے) کا نام اور اس کے باپ کا نام لکھ کر ایک کپڑے میں لپیٹ کر کسی کھونٹی میں بلند جگہ جس مکان سے مفرور فرار ہوا ہے اسی مکان میں لٹکا دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مفرور یا گم شدہ واپس آجائے گا۔ تعویذ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَنِيْ بِهِمْ جَمِيْعًا ۚ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۝
يَا مُعِيْدُ يَا مُعِيْدُ يَا مُعِيْدُ اَعِدْ اَعِدْ اَعِدْ فلاں بن فلاں

| د | ی | ع | م | یا |
|---|---|---|---|---|
| یا | د | ی | ع | م |
| م | یا | د | ی | ع |
| ع | م | یا | د | ی |
| ی | ع | م | یا | د |

صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

# برائے واپسی مفرور

سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ :- سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۭ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۭ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ

اوراس کے بعد العجل العجل العجل الساعه الساعه الساعه لکھ کراس کے ساتھ فلاں بن فلاں (مفرور یاگمشدہ کا نام اوراس کے والد کا نام)، لکھ کر قرآن شریف میں جس جگہ سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ ہے وہاں یہ تعویذ بنا کر رکھ دے اور جس مکان سے مفرور فرار ہوا ہے یا لڑکی لڑکا گم ہوتے ہیں اس مکان میں وہ قرآن شریف رکھدے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفرور جلد واپس آجائے گا یاگم شدہ مل جائے گا۔

## غیرمسلموں کیلئے تعویذ

مسلمانوں سے عقیدت اور بیماری کی تکالیف سے بچنے کے لئے بعض اوقات غیرمسلم بھی تعویذ طلب کرتے ہیں ظاہر ہے ان کو آیاتِ قرآنی لکھا ہوا تعویذ دینا احتیاط کے خلاف ہے لہٰذا ان کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر دے انشاء اللہ اس سے ان کو نفع ہوگا وہ یہ ہے۔ اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ

## غیرمسلموں کے لئے ہر مقصد کیلئے تعویذ

یہ اعداد کا تعویذ غیرمسلموں کے لئے ہے ہر ضرورت کے لئے لکھ کر دے



سکتے ہیں وہ موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لیں وہ یہ ہے۔

٢٠٠٨٠٢٠٣٠٦١٠٠٨٤٠١٣٠٦-١٣٠١

٥٠٣٠٩١٢

## ترکیب تیاری نقش مثلث

اگر نقش مثلث تیار کرنا چاہے تو جملہ اعداد میں سے بارہ ۱۲ عدد کم کردے اور بقیہ اعداد کو تین ۳ حصے کردے دو ۲ حصے علیحدہ کرکے تیسرا حصہ لے کر اس میں سے نقش پُر کرے۔

الغرض اعداد کو تین ۳ حصے کردے دو حصے دور کرکے تیسرا حصہ لے اور تیسرے حصہ سے چار ۴ عدد نکال دے اور بقیہ سے نقش پُر کرے اور ایک ایک عدد اضافہ کرکے خانہ نہم تک پہنچادے مثلاً ہم چاہتے ہیں کہ نقش پندرہ کا پُر کریں مثلث میں۔ تو اعداد کے تین حصے کئے چنانچہ اس کا تیسرا حصہ پانچ آیا اس میں سے چار نکال دیئے ایک باقی بچا۔ اسی طرح اگر بارہ نکال دیں اور بقیہ کے تین حصے کریں (۱۵-۱۲ = ۳ = اب تین عدد کے تین حصے کئے پہلا حصہ + دوسرا حصہ + تیسرا حصہ ۱+۱+۱ تو تیسرا حصہ ایک ہوا باقی دو کو نکالنے کے بعد)

اگر کسر ایک عدد بچے تو ساتویں خانہ تک ایک ایک عدد بڑھاتے رہیں اور اگر کسر دو عدد بچے تو چوتھے خانہ تک ایک عدد بڑھائیں اسی طرح ترکیب سولہ، سترہ کے نقش کی ہے۔

پندرہ۔ سولہ۔ اور سترہ کے نقش کا نمونہ ملاحظہ ہو۔

### نقش پندرہ ۱۵ کا

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

### نقش سولہ ۱۶ کا

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۹ |
| ۸ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۱۰ | ۴ |

### نقش سترہ ۱۷ کا

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۱ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۱۰ | ۵ |

نیز ستر ۷۰ کا نقش بھی ملاحظہ ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۱۹ | ۲۷ |
| ۲۶ | ۲۳ | ۲۱ |
| ۲۰ | ۲۸ | ۲۲ |



## عورت کا خون بند کرنے کا گنڈہ

دس ۱۰ تار سرخ سوت کے عورت کے قد کے برابر لے اور یَاقَاہِرُ گیارہ گیارہ بار پڑھے اور گرہ دے کل گیارہ گرہ دے اور ہر گرہ پر دم کرے (پھونک مارے) اور مریضہ کے پیٹ پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ خون بند ہو جائے گا۔

## ہر بیماری کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنادے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ی | و | ق | ال |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱ | ۳۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۲۹ | ۹۸ | ۸ | ۱۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۲۸ | ۹۹ |

## (مدقوق) دق (ٹی بی) کے مریض کے واسطے

یہ آیات شفاء باوضو چینی کی رکابی (پلیٹ سادی بغیر پھول والی) پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔ آیات شفاء یہ ہیں۔ بعض نے ان آیات شفاء کے ساتھ الحمد شریف لکھنے کا اہتمام بھی کیا ہے۔ یعنی ان آیات کے ساتھ الحمد شریف بھی مکمل لکھے۔

## سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۝ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۝ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۝ يَاحَيُّ حِيْنَ لَاحَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ يَاحَيُّ۔

## برائے پیدائش بچّہ

اگر عورت کو بچّہ کی ولادت میں دشواری پیش کے تو اس نقش کو باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں رکھ کر بائیں ران پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد اور بآسانی پیدا ہوگا بچّہ کے پیدا ہوتے ہی فوراً کھول دے اور کسی پاک جگہ دفن کر دے۔

اذا السماء انشقت

وألقت ما فيها وتخلت

| ٢ | ٩ | ٤ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ |

واذنت لربها وحقت

[illegible]



## برائے دردِ زہ (بچّہ کی پیدائش کے لئے)

(بیاض حافظ ضابطہ خاں صاحب)

بچّہ کی ولادت کے لئے باوضو لکھ کر ایک بائیں ران پر باندھے سفید کپڑے میں لپیٹ کر اور دوسرا ناف پر باندھے۔

| ٢ب | ط٩ | د٤ |
|---|---|---|
| ٧ز | ھ٥ | ٣ج |
| ٦و | ١ا | ٨ح |

## عورت کا خون بند کرنا

اگر عورت کا خون جاری ہو جائے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر دونوں بازؤں پر باندھے ایک گھول کر پلائے اور ایک پیٹ پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ فوراً خون بند ہوگا وہ نقش یہ ہے۔ (چار عدد نقش لکھے)

١٢٩٧

| یاغفور | یاغفور | یاغفور |
|---|---|---|
| یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یاغفور | یاغفور | یاغفور |

## الحب (محبّت کے لئے)

سورۃ اخلاص کا نقش ہفتہ کے دن بعد نماز صبح قبل طلوع آفتاب (سورج نکلنے سے پہلے) لکھ کر اور خشک قلم سے (بغیر روشنائی کے) نام دونوں فریق (عاشق اور اس کی ماں کا نام اور محبوب اور اس کی والدہ کا نام)

معہ ان کی والدہ کے نام کے لکھے پھر لکھے کہ الٰہی ببرکت اس کلام پاک کے ان (دونوں) میں موافقت کر پھر اس کو دھو کر مطلوب کو شیرینی (مٹھائی چائے، شربت وغیرہ) میں کھلا پلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی محبت پیدا ہوجائے گی۔ وہ نقش یہ ہے :-

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا | احد |

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھیں یا دائیں بازو میں باندھ لیں۔

۷۸۶

اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِھِمَا وَاجْمَعْ بَیْنَھُمَا بِخَیْرٍ

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |



## برائے خرابی دشمن

(از قاری محمد اسحٰق صاحبؒ)

بروز سہ شنبہ (منگل) بوقت دوپہر پڑھا جائے ایک سَو مرتبہ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الْقَاھِرُ الْجَبَّارُ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَآءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَللّٰھُمَّ شَتِّتْ شَمْلَھُمْ وَ فَرِّقْ جَمْعَھُمْ وَ قَلِّبْ تَدْبِیْرَھُمْ وَبَدِّدْ اَمْوَالَھُمْ وَ خَرِّبْ بُنْیَانَھُمْ وَ قَرِّبْ اٰجَالَھُمْ وَ اشْتَغِلْھُمْ بِاَبْدَانِھِمْ وَ اَھْلِکْھُمْ کَاِھْلَاکِ عَادٍ وَّ فِرْعَوْنَ وَ ثَمُوْدَ۔

## برائے طلب مطلوب

(از قاری محمد اسحٰق صاحبؒ)

یہ فقرہ موافق اعداد نام مطلوب کے پڑھا جائے وقت مقرر ہیں

قاضی شہاب کلہہ شیر فلانہ (یہاں مطلوب کا نام لے) کو لاؤ گھیر گھیر جیسا منہ ویسی تھپیڑ۔

---

(عملیات از مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانیؒ مدرس مدرسہ اسلامیہ میرٹھ)

## تیسرے یا چوتھے روز کا بخار جاڑا

۷۸۶ — عططططططططط

۷۸۶ — عططططططططط

۷۸۶ — عططططططططط

یہ تینوں نقش تین سانس میں ہر ایک، ایک ایک سانس میں لکھے جاویں اور تینوں قبل آمد بخار کے مریض کے سر میں باندھ دیں اور جب بخار کی آمد معلوم ہو تو ایک نقش کو کھول کر اور پانی میں گھول کر مریض کو پلادیں۔ دوسرا جب بخار بالکل آجائے اور تیسرا جب بخار اتر جائے پلادیں۔ انشاء اللہ پھر بخار نہ آئیگا۔

## صرف بخار کے لئے

جس شخص کو روزانہ بخار آتا ہو (جاڑے یا تیسرے دن کا بخار نہ ہو)

جس شخص کو روزانہ بخار آتا ہو یہ طلسم لکھ کر بخار والے کے باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالے بخار نہیں آئے گا۔ (گلے میں یا بازو پر باندھیں)

۴۳۲
ــــسح دددسوو

## واسطے دفع حسد حاسد

(حسد کرنے والے کے حسد سے نجات کیلئے)

بعد نماز صبح و بعد نماز مغرب اول و آخر درود شریف گیارہ بار اور یَا مُذِلُّ ستر بار پڑھے اور دعا کرے انشاء اللہ حاسد دفع ہوگا۔



## واسطے دفع حاسد

(دشمن کے دفعیہ کے لئے)

اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ مِنْ عِنْدِكَ وَاَفِضْ عَلَیَّ مِنْ فَضْلِكَ وَانْشُرْ عَلَیَّ مِنْ رَّحْمَتِكَ وَاَنْزِلْ عَلَیَّ مِنْ بَرَکَاتِكَ۔

پانچوں فرض نمازوں کے بعد تین بار پڑھے۔

## برائے دفع دشمن

بعد از نماز فجر و بعد از نماز مغرب سات بار مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے۔ بعد از نماز عصر تا وقت مغرب بغیر تسمیہ (بغیر بسم اللہ)



لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

## برائے دفع دشمن

(از: قاری محمد اسحاق صاحبؒ)

بعد از نماز صبح ستر (۷۰) مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ و سورہ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ آخر تک) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

## واسطے غنی ہونے کے

بعد نماز صبح کے قبل طلوع آفتاب کے سو دفعہ پڑھا کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَلَا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَیْهِ۔

## برائے حاضر کردن دزد (چور کا پتہ لگانا)

بر برنج ساہی (چاول کی سٹھی)، یا چاول پر سات بار پڑھے اور جن لوگوں پر شبہ ہو پکا کر یا کچے کھلائے۔ چور کے حلق سے چاول نیچے نہ اتریں گے وہ آیت معظم یہ ہے۔

فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ وَاَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ۔

## واسطے ادائے قرض کے

ہر نماز میں بعد التحیات اور درود شریف کے سلام پھیرنے سے پہلے یہ دعا ایک مرتبہ پڑھی جائے انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَفِتْنَةِ الْمَمَاتِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْمَاْثَمِ وَالْمَغْرَمِ۔

## برائے ترقی و برکت در رزق

(از مولانا ناظر حسن صاحبؒ)

مندرجہ ذیل نقش برائے ترقی و برکت رزق لکھ کر دائیں بازو یا گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ رزق وافر ملے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| اللہ | القوی | وھو |
|---|---|---|
| یرزق | لطیف | العزیز |
| بارک لی رب العلمین | من یشاء | بعبادہ |



## برائے ترقی رزق

(از حضرت مولانا ناظر حسن صاحبؒ)

بعد نماز عشاء ۱۰۰ مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف روزانہ بلا ناغہ پڑھیں انشاء اللہ تعالےٰ رزق میں برکت ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

## برائے حب

(از بیاض قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی)

اس نقش کو لکھ کر آگ میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ شدید محبت پیدا ہوجائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔



| معل | شمال | ع ل دره | عمر اده |
|---|---|---|---|
| نصر ۱۱۱ | سحرا | ۱۱۱ | نام محبوب مع والدہ |

۱۸۱۳۱۱۴ھ ع ۵۱۱ ۱۱۱۱

## برائے محبت

(از بیاض قاری محمد اسحٰق میرٹھی صاحبؒ از قلم حافظ ضابطہ خان صاحبؒ)

مندرجہ ذیل لکھ کر پشت پر نام مطلوب اور اس کی والدہ کا لکھ کر دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ محبت پیدا ہوگی۔

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## گردنامہ برائے واپسی مفرور

(بھاگے ہوئے کی واپسی کے لئے)

اگر ہزار میل پر بھی ہوگا تب بھی واپس لوٹ آئے گا۔ ایک کاغذ پر لکھ کر چرخہ کے باندھ کر گھمائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا واپس آجائے گا لکھنے سے پہلے پانچ روپے کی شیرینی بچوں میں تقسیم کردے۔

| الٰہی بحرمت | الٰہی بحرمت | الٰہی بحرمت | الٰہی بحرمت |
|---|---|---|---|
| بحق جبرائیل | بحق میکائیل | بحق اسرافیل | بحق عزرائیل |
| علیہ السلام | علیہ السلام | علیہ السلام | علیہ السلام |

## تیسرے روز کے بخار کے دفع کے واسطے

(اگلے صفحہ پر)

پیپل کے تین ۳ پتوں پر معہ بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ آیت شریفہ لکھے

اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَ عَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا ؕ

اور بخار کے آنے سے تین ۳ گھنٹہ پہلے ایک پتہ چٹادے اس کے بعد بخار آنے
سے دو گھنٹہ قبل دوسرا پتہ چٹادے اور تیسرا پتہ بخار آنے سے ایک گھنٹہ
قبل چٹادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہوگا اور بخار نہ آئے گا۔

## برائے دفع (بخار سردی کے) تپ و لرزہ روزمرہ

(روزانہ سردی سے آنے والے بخار کے دفع کیلئے)

پان پر معہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ؕ کے یہ آیت شریفہ لکھے۔

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ؕ

اور بخار کے آنے سے ایک گھنٹے پہلے جب اعضاء شکنی ہونے لگے مریض کو
کھلادے انشاء اللہ تعالیٰ بخار دفع ہوگا۔

## نسخہ بواسیر خونی و بادی (ھو الشافی)

رسوت (ایک تولہ) مویز منقیٰ کے بیج نکال کر پھینک دے اور دونوں
کو خوب کوٹ کر ایک جان کرلیں بقدر کنار دشتی (جنگلی بیر کے برابر) گولیاں
بنالیں۔ اگر کثرت خون (خون کی زیادتی) ہے تو ایک گولی صبح اور ایک گولی شام
کو کھالیں اس کی ترکیب یہ ہے صبح کے وقت ایک گولی کھائیں اس کے بعد ایک
ہتھیلی (کف دست) اسپغول پانی کے ساتھ کھائیں اور شام کو صرف ایک
گولی کھالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت فائدہ ہوگا اور مرض سے نجات
حاصل ہوگی۔

---



## واسطے غنی النفس کے

(مفلسی سے نجات کا عمل)

(از مولانا قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھیؒ)

سورۃ مُزمّل پ ۲۹ گیارہ ۱۱ مرتبہ روزانہ جو وقت مل جائے باوضو پڑھے۔
انشاء اللہ تعالیٰ مفلسی دور ہوگی اور تونگری آئے گی۔

یَا غَنِیُّ۔ گیارہ سو ۱۱۰۰ مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ ۱۱ مرتبہ
وقت معین (ایک وقت مقرر کرکے روزانہ اسی وقت) میں پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ
غنی ظاہری و باطنی حاصل ہوگا۔

## آسانی ولادت کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت کے گلے
میں باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ سہولت کے ساتھ پیدا ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۱۴ | ۴ |
| ۶ | ۱۲ | ۱ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۳ | ۸ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۲ | ۱۱ | ۵ |

## چیچک اور خسرہ دانوں کے لئے

ستی کے چاول سات دانہ سالم جن کی دونوں نوک سالم (بغیر ٹوٹی)
ہوں ان پر سات ۷ مرتبہ سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ :-

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۠

پڑھ کر دم کریں اور مریض کو کھلا دیں چاہے کوٹ کر چاہے سالم (ثابت بغیر کوٹے) انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحت حاصل ہوگی اور دانے بسہولت نکلیں گے۔

## بچوں کی نظرِ بد کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ عَیْنٍ لَّامَّةٍ۔

## بچوں کی حفاظت کے لئے

(از مولانا ناظر حسن صاحب۔ مدرس مدرسہ اسلامیہ میرٹھ)

مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بلا اور آفت سے حفاظت رہے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ عَیْنٍ لَّامَّةٍ۔

## ہر مشکل کو آسان کرنے کیلئے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ



الْعَظِیْمَ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔

سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہوگی۔

## ہر مشکل کو آسان کرنے کا عمل

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ وَعَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضَا نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ۔ سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی۔

## برائے ترقی ذہن وفہم

سبق پڑھنے سے پہلے یہ دعا روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن ترقی کرے گا۔

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ عِلْمًا نَّافِعًا وَّحِفْظًا كَامِلًا وَّدِرَایَةً شَامِلَةً وَّفَهْمًا ذَكِیًّا وَّطَبْعًا سَعْیًا اِلٰى تَحْصِیْلِ الْعِلْمِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## برائے چیچک (وخسرہ)

گنڈہ سورۃ رحمٰن کا بنایا جائے اور تُكَذِّبٰنِ پر (اکتیس ۳۱ مرتبہ یہ لفظ آیا ہے اکتیس ۳۱ گرہ لگیں گی) ایک گرہ لگائی جائے۔ اور گلے میں باندھ دے۔

## برائے فراغتِ رزق

پانچ ۵ یا دس ۱۰ تسبیح (پانچ سو ۵۰۰ مرتبہ یا ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ) چالیس روز تک پڑھا جائے۔

یَا رَحْمٰنُ كُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَهٗ یَا رَحْمٰنُ۔

# واسطے دفع وباء کے لئے

(از مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحبؒ مدرس دوم مدرسہ اسلامیہ عربیہ میرٹھ)

دفع وباء کے لئے اس کو گھر کی دیوار میں دروازے کے سامنے لگا دیں۔ وہ یہ ہے۔

هو الشافی

اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَط اَذْرُ فَطْیُوْنَسْ کَشَافَطْیُوْنُسَ تَبْیُوْنَسَ یُوَانَسُ بُوْس وَکَلْبُھُمْ قِطْمِیْرٌ وَّعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرٌ (اسماء اصحاب کہف)

# واسطے دفع بخار

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جو شخص سورۃ فاتحہ چالیس مرتبہ بمعہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ایک پانی کے پیالے پر پڑھ کر دم کرے اور وہ پانی مریض کے چہرے پر چھڑکے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا۔

# مسان کے واسطے

مسان کے واسطے اس نقش کا فلیتہ اس ترکیب سے بنائے کہ جس خانہ میں مریض کا نام لکھنا ہے وہ خانہ اول رہے (یعنی بھرتے وقت بھی نام پہلے لکھے اور جلاتے وقت بھی نام کی طرف سے جلائے) اس فلیتہ کو لپیٹ کر کچا (چرخے کا کتا ہوا) سوت اوپر لپیٹ دے اور خالص تیل (سرسوں) میں جلائے اور مریض کا منہ اس کی لو (چراغ کی بتی) کی طرف کرے اور مریض سے کہے کہ دیکھ کیا نظر آتا ہے۔ اور فلیتہ اس کے نام کی طرف سے جلانا شروع کرے انشاء اللہ تعالیٰ



آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔

خالی خانہ میں مریض کا نام لکھے۔ وہ فلیتہ یہ ہے۔ عورت یا لڑکی ہو تو فلانۃ بنت فلانۃ یعنی لڑکی اور اس کی ماں کا نام لکھیں اور لڑکا ہو تو فلاں بن فلاں یعنی لڑکے اور اس کے باپ کا نام لکھیں۔

اللّٰھم احرق الشیاطین

| ۱۳ | ۳ | ۲ | فلاں بن فلاں |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

# برائے بغض و عداوت

نقش ذیل لکھ کر دو قبروں کے درمیان دفن کرے۔ بحکم خدا جدائی ہو جائے لیکن جائز مقصد کے لئے کرے ورنہ سخت نقصان اٹھائے گا۔

والقینا فلاں بن فلاں

| ۷ | ۲۲ | ۵ | ۸ | ۲۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۰ |
| ۲۵ | ۱۷ | ۱۳ | ۹ | ۱ |
| ۲۴ | ۱۰ | ۱۵ | ۱۴ | ۲ |
| ۳ | ۴ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۹ |

والبغضاء فلاں بن فلاں — بینھم فلاں بن فلاں

نوٹ:- اس عمل کو کرنے سے قبل کسی عالم دین متقی پرہیزگار سے مشورہ ضرور کر لے۔

## برائے جُدائی

جدائی کے لئے مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر کسی ایک فریق کے مکان میں سونے کے کمرے میں دفن کر دے دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔ جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز طور پر کرے گا تو سخت نقصان اٹھائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ہل ع۱۱۱ ع۱ الھم صراط و ۱۱۱۱ ۱۱ ۲

ھر ۱۱۱ ۹ ۱۱ ہ

## برائے حُب

برائے جائز محبت کے لئے یہ نقش لکھے اور نیچے چاہنے والے کا اور اس کی والدہ کا اور محبوب کا اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور اس نقش کو کسی اونچی جگہ باندھ دے کہ ہلتا رہے۔ محبوب عاشق ہو کر حاضر ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

| نام محب کا مع والدہ / نام محبوب کا مع والدہ | ۱۴۳ | ۱۱۰ | ۷۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱ | ۶۶ | ۱۱ | ۱۳۲ |
| ۵۵ | ۸۸ | ۱۶۵ | ۲۲ |
| ۱۵۴ | ۳۳ | ۴۴ | ۹۹ |

## واسطے تسخیر کے

(از قاری محمد اسحٰق میرٹھی صاحبؒ بواسطہ مکھن صاحب دھلویؒ)

موافق عدد نام مطلوب کے اس آیت شریفہ کو پڑھ کر کسی شئے پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہو جائے گا۔

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ



مِنْهُمْ مَّوَدَّةً ط وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ہ

## ہر کام، بیماری و قرضداری وغیرہ کیلئے

(از قاری محمد اسحٰق صاحبؒ میرٹھی)

اس کو اپنے پاس رکھے کل قرآن شریف کا نقش ہے۔ ہر مرض اور مصیبت سے نجات کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے عورت بائیں بازو یا گلے میں ڈال لے۔

۷۸۶

| ۸۱۰۵۲۸۴ | ۸۱۰۵۲۷۹ | ۸۱۰۵۲۸۶ |
|---|---|---|
| ۸۱۰۵۲۸۵ | ۸۱۰۵۲۸۳ | ۸۱۰۵۲۸۱ |
| ۸۱۰۵۲۸۰ | ۸۱۰۵۲۸۷ | ۸۱۰۵۲۸۲ |

## الحب

اگر کسی کو اپنے آپ پر دیوانہ کرنا چاہتے ہو تو مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے پر اس (عزیمت) طلسم کو لکھے اور پلیتہ بنائے اور اسے جلائے وہ مطلوب طالب کا عاشق ہو جائے گا۔ آزمودہ ہے اور طالب اور اس کی والدہ کا نام مطلوب اور اس کی والدہ کا نام بھی کپڑے پر لکھے

۱۱۱ مے ۱۱۱ بد کر دمے ص ہ اے

۱۱۱ مے ۱۱۱ بد کر دمے س ہ اے

نام طالب مع والدہ و نام مطلوب مع والدہ

## برائے طلب مطلوب

(از قاری محمد اسحٰق صاحبؒ میرٹھی)

یہ فقرہ موافق عدد نام مطلوب کے پڑھا جائے وقت مقررہ میں۔

یا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهَا (یا قلبه) اِلَی الْبَیْتِ (یا اِلَیَّ)۔

## واسطے دفع مشکل کے جو پیش آگئی ہو

(از: قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی)

مندرجہ ذیل کلمات پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ روزانہ وقت معین (مقررہ) میں پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی۔

سَهِّلْ بِفَضْلِكَ یَا وَهَّابُ

## واسطے مہربانی حاکم یا قاضی (جج) یا آقا وغیرہ

(از قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی)

یہ دعا اپنے دوپٹہ یا پگڑی یا رومال میں باندھ کر (کاغذ پر لکھی ہوئی دعا کو باندھے) حاکم کے روبرو جائے اور یہ دعا اس طرح لکھی جائے کہ میم جتنے ہیں سب کے دائرے خالی رہیں یعنی سر۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَعُوْذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ شَیْءٌ اَعْظَمُ مِنْهُ وَ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَ بِاَسْمَآءِ اللّٰهِ الْحُسْنٰی مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَلَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَأَ وَبَرَأَ۔

## ہر مشکل کے حل کے لئے نماز قلاقل

(از بیاض تلامذہ و غلامان حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ)

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اپنے ناخن سے پہاڑ کو کاٹے تو ناممکن ہے لیکن اس نماز کی برکت سے بڑی سے بڑی مشکل کا حل بآسانی ہو جائے گا نماز قلاقل چار رکعت ہے ایک سلام کے ساتھ۔ درمیان مغرب و عشاء کے وقت پڑھی جائے۔ نفل نماز کی نیت کی جائے اور ہر رکعت میں چاروں قل ملا کر پڑھے بعد از سلام سر سجدہ میں رکھ کر اکہتر (۷۱) بار پڑھے۔



یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔

## ہر مشکل کے حل کے لئے

جو شخص شب غرہ ماہ (چاند کی پہلی تاریخ کی شب سے) تیس (۳۰) بار سورۃ فاتحۃ الکتاب (الحمد شریف)

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

پڑھے تا سلخ (چاند کی آخری تاریخ کی رات تک) اس ماہ میں اوقات معیشت (کھانے پینے میں برکت ہوگی اور) بعافیت گزریں گے۔



## برائے مشکل مہم۔ برائے حاجت روائی

(از بیاض قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی)

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے یا کوئی سخت حاجت و ضرورت سامنے آئے چاہے دینی ہو یا دنیوی جو کسی طرح آسان نہ ہوتی ہو تو شب جمعہ میں وتر سے قبل ایک رکعت نماز ادا کرے۔ سورۃ فاتحہ۔ ایک بار

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ

اَلْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ۬ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

اور اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ پچیس ۲۵ بار۔

سُوْرَةُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

سُورۂ اخلاص سَو بار پڑھے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

اس کے بعد دونوں جانب سلام پھیرلے۔ اس کے بعد دایاں رخسار زمین پر رکھے اور ستر (۷۰) بار کہے:

الٰہی بحرمت اس وقت اور اس گھڑی کے کہ تو ہے اور کوئی نہیں ہے

اس کے بعد بایاں رخسار زمین پر رکھے اور ستر (۷۰) بار کہے:

الٰہی بحرمت اس وقت اور اس گھڑی کے تو ہے اور کوئی نہیں ہے۔

اس کے بعد پیشانی (ماتھے) کو سجدہ میں رکھے اور ستر (۷۰) بار کہے:

الٰہی تو اکیلا ہے اور رکعت بھی ایک ہے میری حاجت پوری کر۔ اگر نیک ہوگا تو ابھی سجدہ کی جگہ سے سر نہ اٹھایا ہوگا کہ اس کی حاجت پوری ہو جائے گی۔ حضرت مخدوم شیخ عبدالقادر گیلانیؒ نے اس کا بہت تجربہ کیا ہے۔ بہت





کامیاب ہے۔ اس نماز کی نیت اس طرح کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ نیت کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے لئے ایک رکعت نماز پڑھوں۔ رب اکیلا ہے اور بے نیاز اکیلا ہے صلوٰۃ الحاجات منہ طرف کعبہ شریف کے اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔

## نقش آیت کریمہ

## وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ

(از بیاض قاری محمد اسحٰق صاحبؒ میرٹھی)

آیت کریمہ۔ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ۝ اعداد کل آیت کریمہ مکتوبی ۱۵۰۱

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰۱ | ۵۰۱ | ۴۹۶ | ۵۰۴ |
| ۱۵۰۱ | ۵۰۳ | ۵۰۰ | ۴۹۸ |
| ۱۵۰۱ | ۴۹۷ | ۵۰۵ | ۴۹۹ |
| | ۱۵۰۱ | ۱۵۰۱ | ۱۵۰۱ |

## برائے مفرور (بھاگے ہوئے کیلئے)

مندرجہ ذیل درود شریف لکھ کر دروازے پر لٹکا دے اور کاغذ کے پیچھے (پشت پر) مفرور (بھاگے ہوئے) کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً حاضر ہو جائے گا۔ وہ درود شریف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ وَ اَلْفَ اَلْفِ ذَرَّةٍ۔ آمین۔

## برائے برکت مکان

(اگلے صفحہ پر)

مکان میں خیر و برکت کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر سمت قبلہ دیوار پر چسپاں کر دے (لٹکا دے) انشاء اللہ تعالیٰ خوب برکت ہوگی۔

۷۸۶

| یا | شد | ید | القوی |
|---|---|---|---|
| یا | شد | ید | المحال |
| یا | محسن | یا | مجمل |
| یا | مفضل | یا | منعم |

## برائے اسقاطِ حمل

(از بیاض نقل شدہ حافظ ضابطہ خاں صاحب مرحوم ومغفور)

بچہ کی حفاظت کے لئے اس نقش کو (اسقاط حمل سے محفوظ رہنے کے لئے) سُرخ کاغذ پر لکھ کر پیٹ کے اوپر بائیں پہلو پر باندھ لیں انشاء اللہ تعالیٰ حمل محفوظ ہوجائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۵ | ۴ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۱۱ | ۸ |
| ۳ | ۱۶ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۷ | ۱۲ |

## بھاگے ہوئے کو واپس لانیوالا نقش

انشاء اللہ تعالےٰ بھاگا ہوا فوراً واپس آئے گا۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دے۔ مجرّب ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)



ابابکر صدیق رضؓ — عمرؓ بن خطاب

| ح | ع | ع |
|---|---|---|
| ۸ | ۵ | لا |
| | | |

عثمانؓ بن عفان — علیؓ بن ابی طالب

## برائے مفرور (بھاگے ہوئے کی واپسی)

مفرور کی واپسی یا غائب شدہ کی بازیابی کے لئے ایک مٹی کی ہانڈی پر چاروں طرف یہ طلسم لکھے اور اس مٹی کی ہانڈی کو زمین میں دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفرور فوراً واپس آئے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

یاھلیوس — یاھلیوس — یاھلیوس — یاھلیوس

بھاگے ہوئے کا نام
یہاں لکھیں
والدہ کا نام ساتھ لکھیں

## برائے محبت زن وشوہر

ایک کاغذ کے ٹکڑے پر مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر مرغی کے انڈے میں رکھ کر زمین میں دفن کر دیں۔ وہ طلسم یہ ہے۔

۱۱۶ ع ۱۱۱ ۶ ۱۱۱ لا

۷ ۸ ۹ ۱۱ ۱ ۹ ط ۱۱ ۷ فلاں بن فلاں

## برائے ہر مرض

ہلدی کی چند گرہوں پر تین مرتبہ اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْکُفْرُ بَاطِلٌ

پڑھ کر دم کر کے آگ میں ڈال کر جلا دے اور مریض کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مرض سے صحت ہوگی۔

## دو افراد میں دشمنی کے لئے

جائز دشمنی کے لئے یا دشمنوں میں پھوٹ ڈالنے کے لئے کُتے کے دو دانت اور بلی کے دو دانت کسی ایک فریق کی چوکھٹ کے نیچے کپڑے میں لپیٹ کر دونوں شخصوں کا نام مع والد کے لے کر دفن کر دے۔ جب تک وہ چاروں دانت نہ نکالے جائیں گے ان کی دشمنی ختم نہ ہوگی۔

## دُشمن کی ہلاکت و بربادی کے لئے

چوراہے کی خاک لا کر تین رات متواتر آدھی رات کو باوضو اکہتر ۷۱ مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر اس خاک پر دم کر کے دشمن کے گھر کی طرف اس خاک کو ہوا میں اُڑا دے۔ پس یا تو دشمن ہلاک ہو جائے گا یا اگر ایذا رسانی کی نیت سے کیا ہے تو ہمیشہ تکلیف میں مبتلا رہے گا۔ مگر یہ عمل وہ مظلوم کرے کہ جس کو ظالم کے ظلم سے کسی طرح نجات حاصل نہ ہو سکے۔ ورنہ صبر کرے وہ دُعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ۔

## عملیات و تعویذات

حضرت مفتی اعظم مفتی عزیز الرحمٰن عثمانی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

(مدرس مدرسہ اسلامیہ عربیہ میرٹھ و صدر مفتی دارالعلوم دیوبند و صدر مفتی مدرسہ تعلیم الدین ڈابھیل)

## واسطے ہر کام کے جو مشکل پیش آئے

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ اول و آخر درود شریف



سو سو مرتبہ (یا گیارہ گیارہ مرتبہ مع ترک گوشت) ایک وقت معین (مقرر) کر کے بارہ ۱۲ روز تک روزانہ بارہ سو مرتبہ پڑھا کریں اور روزانہ پڑھنے کے بعد دعا کر لیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ مشکل جلد حل ہوگی۔

## برائے حصول مقاصد دارین و کشائش رزق

(دلی ارادوں میں کامیابی اور رزق میں فراخی)

اول و آخر تین ۳ مرتبہ درود شریف پڑھے بعد نماز فجر ستر ۷۰ مرتبہ اور بعد نماز مغرب ستر ۷۰ مرتبہ روزانہ مندرجہ ذیل کلمات پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دلی مقاصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ کلمات یہ ہیں۔

یَا رَحْمٰنَ کُلِّ شَیْءٍ وَّ رَاحِمَهٗ یَا رَحْمٰنُ۔

حضرت مولانا محمد اسحٰق صاحب دہلوی ثم مہاجر مدنی رحمۃ اللہ علیہ نواسہ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے یہ عمل منقول ہے۔

## حصولِ مقاصد کے لئے

اپنے دلی مقاصد میں کامیابی کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے اور پڑھنے والا اگر بحضور دل پڑھے گا تو بارگاہِ الٰہی سے اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی یہ عمل مجرب اور آزمایا ہوا ہے وہ یہ ہے:

یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

مندرجہ بالا کلمات بعد نماز فجر ایک سو مرتبہ پڑھے اور بعد نماز مغرب ایک سو مرتبہ پڑھے اول و آخر درود شریف تین تین ۳ مرتبہ۔ اس عمل کو ہمیشہ جاری رکھے ناغہ نہ کرے۔ اور بروز جمعہ عصر کے بعد اول و آخر درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے اس کے بعد بحضور دل عصر سے مغرب تک یہ کلمات پڑھتا رہے درمیان میں کسی سے

کلام نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ حصول مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## حصولِ مقصد اور غنیٰ ظاہری و باطنی کے لئے

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ۔

اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اس کے بعد مندرجہ بالا دعا اکتالیس بار پڑھے بعد فرض عشاء قبل وتر اس دعا کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## فہم و سمجھ کی زیادتی کے لئے

یہ دعا اکتالیس روز یا سات دن کالی کچی روشنائی سے لکھ کر بچے کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا فہم تیز ہوگا اور جو کچھ پڑھے گا وہ یاد رکھے گا وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَلَا نُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا بِسْمِ اللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى دِيْنِ الْاِسْلَامِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۔

## برائے دفع بیماری

اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ مرض سے نجات ملے گی اور مریض صحت یاب ہوگا وہ درود شریف یہ ہے: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ دَاءٍ وَّ دَوَاءٍ وَّ بِعَدَدِ كُلِّ مَرَضٍ وَّ شِفَاءٍ ۔



## کثرتِ رزق و سامانِ دنیوی کے حصول کے لئے

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۙ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۭ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ۭ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۔

حضرت امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ کثرتِ رزق و سامان دنیوی کے لئے جمعہ یا پیر یا جمعرات کے دن شروع کرے افضل یہ ہے بعد از نماز فجر پڑھا جائے ہر روز ایک سو انسٹھ ۱۵۹ مرتبہ چالیس دن پڑھے اور چالیسویں دن ایک سو اناسی ۱۷۹ مرتبہ پڑھے کر چالیس دن میں چھ ہزار تین سو اناسی (۶۳۷۹) مرتبہ ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اللہ تعالیٰ کی طرف سے رحمت و کشادگی کے دروازے کھل جائیں گے۔ اس کے پڑھنے کے دوران مندرجہ ذیل باتوں کی پابندی کرے۔

اول وظیفہ شروع کرنے سے قبل غسل کرے۔

دوم دو رکعت نماز نفل پڑھے۔

## برائے محبت زوجین

اگر درمیان زوجین (میاں بیوی) عداوت (دشمنی) پیدا ہو جائے اور کسی طرح اصلاح نہ ہو (محبت پیدا نہ ہو) تو اس تعویذ کو لکھے اور میاں اور اس کی والدہ کا نام اور بیوی اور اس کی ماں کا نام لکھے اور دودھ میں یا شربت میں یا پانی میں گھول کر پلا دے بفضل خدا تعالیٰ دونوں ایک لمحہ کے لئے بھی جدا نہ ہوں گے اور آپس میں دشمنی ختم ہو جائے گی۔ تعویذ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ عَلِيْقًا مَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ

مَافِیْ قُلُوْبِهِمْ علی علی علی علی علی علی علی ودود ودود
ودود ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۷۷۷۷۷۷۷۷۷۷۷۷۷۷
۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ ۶۶۶ // نام شوہر مع والدہ، نام بیوی مع والدہ۔

## میاں بیوی میں اتفاق کے لئے

اگر میاں بیوی میں اختلاف رہتا ہو اور اتفاق نہ ہوتا ہو تو اس تعویذ کو مشک و زعفران سے لکھ کر (اگر مشک نہ ملے تو صرف زعفران سے لکھے) دونوں (میاں بیوی) کو پلا دے چاہے کھانے میں، شربت میں، دودھ میں، یا پانی میں خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے دونوں کے درمیان محبت پیدا ہو جائے گی وہ یہ ہے۔

وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ ۚ اَلْمَحَبَّةُ فِیْمَا بَیْنَ فلاں بن فلاں و فلانہ بنت فلانہ۔

## میاں بیوی کے درمیان محبت کے لئے

اگر زن و شوہر (میاں، بیوی) میں عداوت و مخالفت ہو اس نقش کو ایک تھال یا کڑاہی لوہے کی بنی ہوئی میں لکھے اور اس میں حلوا تیار کرے اور چمچے سے اس نقش کو حلوے میں ملا دے اور میاں بیوی کو کھلا دے۔ محبت و الفت پیدا ہو جائے گی۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |



## لوگوں کی نظروں میں عزت والا بننا

جو شخص چاہے کہ لوگ ہر طرح اس کی عزت کریں اور سر آنکھوں پر بٹھائیں اس کو چاہیے کہ مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا ھُوَ یَا مَنْ ھُوَ یَا مَنْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا ھُوَ

## عمل دردِ دندان بوسیدہ

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر دانتوں کے نیچے دبا لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے فوراً نجات ملے گی وہ نقش یہ ہے۔




## قید سے رہائی کے لئے

قیدی کے پاؤں کے نیچے کی مٹی اس قدر لائے کہ ہتھیلی کے برابر ایک ٹکیہ تیار ہو جائے۔ ٹکیہ بنا کر اس پر یہ نقش لکھے جمعہ کے روز ساتویں گھنٹہ میں اور یہ ٹکیہ قیدی کے گھر کے دروازے پر دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ رہائی مل جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

## عورت یا جانور کے دودھ میں زیادتی کیلئے

مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی گردن (گلے میں) باندھے یا جانور کے سینگ میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ عورت کی چھاتیوں میں اور جانور کے تھنوں میں بہت زیادہ دودھ پیدا ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ يَا خُدَا وَ بِحَقِّ اِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ ابلیس لا ابلیس وھامان ابلیس و فرعون وھامان۔

## فہم و حافظہ میں اضافہ

سات دانہ منقیٰ یا سات دانہ پستہ یا شیرینی (گڑ یا مصری) پر مندرجہ ذیل کلمات بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اول و آخر درود شریف پڑھے پھر سات مرتبہ یہ کلمات پڑھے اور کھائے انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ بہت بہتر ہو جائے گا۔ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِىْ فَهْمَ الْيَقِيْنِ وَحِفْظَ الْمُرْسَلِيْنَ وَاِلْهَامَ الْمَلَائِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## برائے استخارہ (دینی و دنیاوی)

(از قاری محمد اسحٰق صاحبؒ)

بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار باوضو پڑھے



اس کے بعد تین سو مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِىْ بِجَمَالِهٖ يَا خَبِيْرُ

اس کے بعد اپنی مراد کو خدا تعالیٰ سے مانگے اور سو جائے انشاء اللہ تعالیٰ صحیح جواب خواب میں مل جائے گا۔

## برائے آسیب زدہ

آسیب زدہ کا پہنا ہوا کپڑا لے کر اس پر ہلدی کے پانی سے تین مرتبہ یہ الفاظ لکھے۔ اَلْمُتَكَبِّرُ اور فلیتہ بنا کر آسیب زدہ کی ناک میں اس کی دھونی دے (یعنی اس کو جلا کر اس کا دھواں آسیب زدہ کی ناک میں پہنچائے) انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔

## چورن کا نسخہ

(از حضرت مولانا المعظم مولوی مفتی عزیز الرحمٰن عثمانی صاحب دیوبندیؒ)

هُوَ الشَّافِىْ

| سونٹھ | سونف | اجوائن | کالی مرچ | دار چینی | مگھ پیپل |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲ر تولہ | ۲ر تولہ | ۲ر تولہ | تولہ | تولہ | تولہ |

| پودینہ خشک | سہاگہ خام | نمک دیسی | نمک سونچہ | نوشادر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲ر تولہ | ۲ر تولہ | ۲ر تولہ | ۲ر تولہ | ۱۲ر تولہ |

باریک پیس کر چھان کر رکھ لیں۔ خوراک برائے جوان ایک ماشہ و برائے اطفال ۴ر رتی و برائے بچہ شیر خوار ۲ر رتی۔ اس چورن کو کھا کر کلی کر لیا کریں کیونکہ سہاگہ مضر (نقصان دہ) دندان ہے۔

## برائے کامیابی مقاصد

(اگلے صفحہ پر)

سورۂ یاسین میں چار جگہ کلمہ " رحمٰن " ہے اور تین جگہ " اللہ " ہے
اسی پر قیاس کرتے ہوئے تَبَارَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ (سورۃ) میں ۔
سورۂ یاسین میں کلمہ " رحمٰن " پر داہنے ہاتھ کی انگلیاں اور " اللہ "
کے لفظ پر بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے اور تبارک الذی میں " رحمٰن "
پر داہنے ہاتھ کی انگلیاں کھولے اور " اللہ " پر بائیں ہاتھ کی پھر دعا مانگے
انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## بواسیر کے واسطے

یہ کلمات تین بار، یا پانچ بار، یا سات بار یا گیارہ بار مٹی کے ڈھیلے پر اور
استنجا کے پانی پر پڑھ کر پھونکے۔ قضائے حاجت کے بعد اس کو استعمال کرے
نربس نربس نربس کال۔ نربس کون کا کال جو نربس کے ساتوں
انچھر جانے سوتا کی نربس جنم نہ ہووے۔

## برائے محبت و تسخیر

(از علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ بواسطہ مولانا محمد طاہر دیوبندی)

ناخن ہدہد اور ناخن خود ہاتھ کی دس انگلیوں کے کاٹ کر جلالے اور
اپنے پاس محفوظ رکھے۔ جس پر یہ ناخن کی راکھ ڈالے گا وہ محب و مسخر محبت میں
گرفتار ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دفع دشمن کے لئے

(از قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ)

اگر کسی کا کوئی شخص دشمن جانی بن گیا ہو اور دشمنی سے باز نہ آئے تو



چاہیے کہ بعد نماز عشاء کے بغیر درود شریف کے اس دعا کو اکتالیس مرتبہ پڑھ لیا
کرے اور وقت پڑھنے کے دشمن کا اپنے ذہن میں اس طرح تصور کرے کہ گویا میرے
پاؤں کے نیچے ہے اور خاص دشمن ہی کے واسطے پڑھے ناحق نہ پڑھے۔ وہ یہ ہے۔
رَمَيْتُ مَنْ بَغٰى عَلَيَّ بِسَهْمِ اللّٰهِ وَسَيْفِهِ الْقَاتِلِ۔

## واسطے دفع بخار کے

(از کتاب قلمی۔ در النظیم فی فضائل القرآن العظیم والآیات والذکر الحکیم صفحہ نمبر ۲۸)

الحافظ ابو حاتم الرازی مسجد ابی الیمان الحکم من النافع الصغانی شیخ
البخاری نے ارشاد فرمایا کہ مجھے بخار نے پکڑ لیا اور میں سخت بخار میں مبتلا ہوگیا
ابی الیمان الحکم اپنے مکان سے میرے مکان میں آئے اور میرا حال دریافت فرمایا۔
میں نے ان سے اپنا حال بیان کیا کہ مجھے بخار لپٹ گیا ہے۔ ابی الیمان الحکم نے فرمایا
کہ کیا آپ بخار کے طلسم سے واقف نہیں ہیں؟ میں نے ان کو بتایا کہ میں اس
طلسم سے ناواقف ہوں۔ تو انھوں نے کاغذ کے ٹکڑے پر یہ شکل بنادی اور فرمایا
کہ اسے تکیہ کے نیچے سرہانے رکھ لینا اس طرح کہ سر کے نیچے یہ طلسم رہے۔
ابو حاتم الرازی نے بتایا کہ جلد ہی بخار دفع ہوگیا۔ ابی الیمان پھر تشریف
لائے تو انہوں نے حال دریافت فرمایا میں نے عافیت کی خبر دی تو انھوں نے
فرمایا کہ اس کو محفوظ کرلو یہ بہت نفع مند ہے انشاء اللہ تعالےٰ اور اسے لوگوں
کو سکھاؤ وہ یہ نقش طلسم ہے۔

# شوہر کی ناراضگی دور کرنا

اگر کسی عورت کا خاوند عورت پر خفا بہت ہوتا ہو یا نوکر پر ناراض زیادہ ہوتا ہو تو اکیالیس مرتبہ "یَا مَانِعُ" پڑھ کر صبح و شام ان کے سامنے یا پیچھے سے دم کر دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے دن میں ساری شکایت دور ہو جائے گی۔

# قرآن شریف یاد کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص بے استاد کے قرآن شریف حفظ یاد کرنا چاہے یا استاد کے ذریعہ قرآن شریف کو یاد کرے۔ ہر روز جب تک قرآن شریف یاد ہو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ اس آیت شریفہ کو پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ قرآن شریف جلد اور سہولت کے ساتھ حفظ یاد ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ۝

(پ ۱۹ ع ۱۶ آیت ۶)

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کرے۔

# غم، حزن، قلب کی گھٹن دور کرنے کے لئے

ہر قسم کے غم، حزن، فکر، قلب کی گھٹن اور انقباض قلب کے لئے سینہ پر ہاتھ رکھ کر ایک سو مرتبہ فجر (صبح) کی نماز کے بعد مندرجہ ذیل آیت پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے غم سے نجات مل جائے گی وہ آیت یہ ہے۔

الٓمّٓصٓ ۝ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝



# بچّے کی ضد رونے کو روکنا

جو بچے ضد کرتے ہیں اور روتے رہتے ہیں ان کے لئے یہ طلسم لکھ کر موم جامہ کر کے گردن میں باندھ دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ ضد اور گریہ موقوف ہو جائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ط ط ط ط ط ط ھی ھی ھی ھی ھی ھی

قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس

فلاں بن فلاں

فلاں بن فلاں کی جگہ بچے اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔

# دشمن اور ظالم سے نجات

جو "یَا صَمَدُ" عشاء کی نماز کے بعد ہمیشہ ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ پڑھے گا وہ کبھی دشمن اور ظالم کے پنجے میں نہ آئے گا۔



# مریض کی تندرستی کے لئے

"یَا وَاجِدُ" اس نام کو دس (۱۰) دفعہ شربت یا دوا پر پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو سات روز پلانے سے تندرست ہو جائے گا۔

# جادو کے خوف و اثر سے نجات

۝ "یَا مُمِيْتُ" جس شخص کو جادو کا خوف ہو سات مرتبہ اس نام کو پڑھ کر دم کرے۔ جادو کسی قسم کا بھی ہو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے پاس اگر مر جائے گا اور اثر نہ کرے گا۔

## واسطے حاجت روائی

(قلمی کتاب - در النظیم فی فضائل القرآن العظیم والآیات والذکر الحکیم ص ٢٩)

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جس شخص کو کوئی سخت حاجت پیش آئے تو مندرجہ بالا کلمات ایک کاغذ پر لکھ کر جاری پانی (دریا، نہر، سمندر) میں ڈال دے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلٰی رَبِّہِ الْجَلِیْلِ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

دریا میں ڈالتے وقت یہ الفاظ کہے۔

اَللّٰھُمَّ بِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ وَصَحْبِہِ الْمَرْضِیِّیْنَ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَا اَکْرَمَ الْاَکْرَمِیْنَ اس کے بعد اپنی حاجت بیان کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت جلد پوری ہوگی۔

## دشمن کو نقصان پہنچانے کے لئے

(از: قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی)

واسطے ضرر دشمن کے یہ دعا ہے۔ بغیر درود شریف پڑھے اس دعا کو بعد نماز صبح سات مرتبہ پڑھے اور اس میں دشمن کا اس طرح تصور کرے کہ دشمن گویا میرے پاؤں کے نیچے ذلیل ہو رہا ہے۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ لِیْ اَعْدَائِیْ کَمَا سَخَّرْتَ الرِّیْحَ لِسُلَیْمٰنَ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَلَیِّنْھُمْ لِیْ کَمَا لَیَّنْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَذَلِّلْھُمْ لِیْ کَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ وَقَھِّرْھُمْ لِیْ کَمَا قَھَّرْتَ اَبَا جَھْلٍ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ



بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَسْمَعُوْنَ

## برائے دفع بخار جاڑا

(از حضرت قاری محمد اسحٰق صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ)

اگر جاڑا بخار دورہ سے آتا ہو تو تین پیپل کے پتوں پر یہ آیت شریفہ لکھ کر بخار آنے کے وقت سے تین گھنٹہ پہلے ایک پتہ چٹادے اور ایک ایک گھنٹہ کے بعد دونوں پتوں کو بھی چٹادے وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا۔



## روزانہ کے بخار سے نجات کیلئے

اگر روزانہ وقت مقررہ پر بخار آتا ہو تو پان کے پتہ پر یہ آیت لکھ کر بلا کتھے چونے کے بخار آنے سے ایک گھنٹہ پہلے مریض کو وہ پان کا پتہ کھلادے انشاء اللہ تعالیٰ بخار دفع ہوگا۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ۙ

## بچّہ کا رونا بند کرنا

جو بچہ بات بات پر روتا ہے اور چپ نہیں رہتا اس کے لئے یہ کلمات باوضو لکھ کر بچہ کے گلے میں باندھ دے، کوئی دیو پری بچہ کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا اور اس بچہ کا رونا انشاء اللہ تعالےٰ بند ہو جائے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ الْعِقَادِ وَمِنْ شَرِّ حَرِّ قِ النَّارِ ۔

# مرض معلوم کرنا

ڈورا (دھاگہ) برابر مریض کے قد کے برابر اکیس ۲۱ تار صحیح طور سے ناپ کر اوّل پیمائش کرے اس کے بعد سورۂ فلق تین ۳ مرتبہ اور سورۂ مزمل تین ۳ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرے۔ اس کے بعد دوبارہ پیمائش کرے اور اگر پیمائش سے زیادہ ہو تو سحر اور اگر پیمائش سے کم ہو تو خلل آسیب ہے اور اگر برابر ناپ رہے تو مرض سمجھے۔

# برائے حُبّ

مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر سو رہے۔ تین ۳ سو بار انشاء اللہ تعالیٰ محبوب آکر خود ملے گا۔

لَآ اِلٰہَ لادے اِلَّا اللّٰہ لاکر ملادے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

فلاں بن فلاں کو مجھ بن قرار نہ آئے۔

# موت، زندگی اور غائب کا حال معلوم کرنا۔

یہ آیت شریفہ لکھ کر کنوئیں میں ڈال دے اور کسی قدر فاصلے سے خود وہاں بیٹھ جائے اور کنوئیں کی طرف کان لگا کر آواز سُنے۔ اگر آواز رونے کی آئے تو سمجھ لے کہ مریض زندہ نہ رہے گا۔ اور اگر آواز ہنسنے کی آئے تو سمجھ لے کہ مریض تندرست ہو جائے گا اور غائب شخص سلامتی کے ساتھ واپس آجائے گا۔ آیۃ شریفہ یہ ہے۔



يٰقَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا مَتَاعٌ وَّاِنَّ الْاٰخِرَةَ هِيَ دَارُ الْقَرَارِ ۔ مَنْ عَمِلَ سَيِّئَةً فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا ۚ وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى ۔

# مریض کا حال معلوم کرنا

اس نقش کو کاغذ کے چار ۴ پرچوں پر لکھ کر دوپٹہ زنانہ یا چادر کے چاروں کونوں میں ایک ایک نقش باندھ دے مگر پہلے اس دوپٹہ یا چادر کی پیمائش (اس چادر کو ناپ لے) کرلے اور یاد رکھے۔ پھر مریض اس چادر یا دوپٹہ کو اوڑھ کر رات کو سو رہے۔ صبح کو اس کی پیمائش کرے اگر پہلی پیمائش سے ناپ اب کم ہو جائے تو خلل آسیب سمجھے اور اگر پیمائش زیادہ ہو جائے تو سحر سمجھے اور اگر پیمائش برابر ہو تو مرض سمجھے نقش یہ ہے۔

۱۵۱۱۹

# دشمن پر غلبہ، دردِ سر و شکم (پیٹ) حمل محفوظ، مرد بستہ

مندرجہ ذیل نقش چھ ۶ کام کے واسطے ہے۔

اوّل۔ مقابلۂ دشمن میں غالب آنے کے واسطے، موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھا جائے۔

دوم: محبت کے واسطے، چاروں نام (محب اور اس کی والدہ کا نام، محبوب اور اس کی والدہ کا نام) لکھ کر موم جامہ کر کے داہنے بازو پر باندھا جائے۔

سوم: مقہوری دشمن (دشمن کو عذاب اور مصیبت میں مبتلا کرنے) کے لئے معہ چاروں نام کے موم جامہ کر کے بائیں بازو پر باندھا جائے۔

چہارم: دردِ سر و دردِ شکم (سر اور پیٹ کے درد) کے لئے درد کی جگہ

باندھیں۔

پنجم: اگر کسی عورت کا حمل ساقط (حمل گر جانے) ہو جانے کا اندیشہ (خطرہ) ہو یا رحم سے خون بھی جاری ہو جائے تو موم جامہ کر کے عورت کی کمر میں باندھا جائے۔

ششم: اگر مرد بستہ ہو (یعنی اس کی قوت مردمی کسی عمل سفلی کے ذریعہ باندھ دی گئی ہو) تو مشک و زعفران سے با وضو لکھ کر ایک نقش بازو پر باندھے اور تین نقش تین روز نہار منہ پانی میں گھول کر پلائے جائیں نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

## پتھری سے نجات کے لئے

یہ آیت شریفہ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کمر سے باندھی جائے۔ جس شخص کے گردے میں پتھری ہوگی ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا۔

## سانپ کے کاٹے کا علاج

مندرجہ ذیل دونوں اسماء کو ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھ کر سانپ کے کاٹے ہوئے پر دم کیا جائے۔ تو انشاء اللہ تعالیٰ سانپ کا زہر زائل ہو جائے گا اور مریض تندرست ہو جائے گا۔ وہ اسماء یہ ہیں۔ یَا اَحَدُ یَا وَاجِدُ



## خواب میں کام ہونے یا نہ ہونے کی بابت معلوم ہونا۔

یہ نقش کلمہ شریف لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر قبلہ رو (قبلہ کی طرف منہ کر کے) ہاتھ سر کے نیچے رکھ کر سو جائے اور سونے سے پہلے ایک ہزار مرتبہ کلمہ شریف لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں کام ہونے یا نہ ہونے کا حال معلوم ہو جائے گا۔ نقش کلمہ شریف یہ ہے۔ اس کے کل عدد ۱۶۵ ہیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴ | ۹۹ | ۲۲ |
| ۳۳ | ۵۵ | ۷۷ |
| ۸۸ | ۱۱ | ۶۶ |



## برائے تنگی معاش و رفع فاقہ کشی

بعد نماز فجر (صبح) روزانہ مع اوّل و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھے درمیان میں دعائے ذیل بارہ مرتبہ پڑھ کر دعا ترقی رزق کی جائے بعد حصول رزق و دفع تنگی و فاقہ کشی سات مرتبہ خواہ تین مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھتے رہیں۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ يَا فَارِجَ الْهُمُوْمِ وَيَا كَاشِفَ الْغُمُوْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ يَا رَحِيْمُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ يَا فَرْدُ يَا وِتْرُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اَللّٰهُ يَا مَالِكُ وَيَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

## محبت کے لئے

مشکیں (کالے) گھوڑے کا نعل یعنی لوہے کا بنا ہوا لے کر خوب دھولے اور بعد نماز مغرب نعل پر یہ آیت شریفہ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ کندہ کرے (یعنی نعل پر کھود کر یہ آیت لکھے) بعد نماز مغرب اس نعل کو آگ میں ڈال دے اور سرخ کرلے اور چھ سو ۶۰۰ دانہ زرد سرسوں کے لے کر ہر دانہ پر ایک ایک مرتبہ یہی آیت شریفہ پڑھتا جائے اور وہ دانہ آگ میں نعل پر ڈالتا جائے۔ دوسرے روز پھر بعد نماز مغرب وہی نعل آگ میں سرخ کرکے زرد سرسوں کے سات سَو دانے لے کر ہر دانے پر ایک ایک مرتبہ آیۃ شریفہ پڑھتا جائے اور نعل پر ڈالتا جائے۔ تیسرے روز اسی طرح بعد نماز مغرب آٹھ سو ۸۰۰ دانوں پر آیت شریفہ پڑھ پڑھ کر ان دانوں کو نعل پر ڈال کر جلاتا جائے، چوتھے روز نو سو ۹۰۰ دانوں پر اور پانچویں روز ایک ہزار ۱۰۰۰ دانوں پر اور چھٹے روز گیارہ سو ۱۱۰۰ دانوں پر پڑھ کر نعل پر ڈالے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مطلوب مطیع و فرمان بردار ہوگا۔

شکل نعل یہ ہے۔




## ہر قسم کے بخار کے لئے

بروز یکشنبہ (اتوار) آفتاب نکلنے تک (سورج نکلنے سے پہلے پہلے) کاغذ کے دو پرچوں (ٹکڑوں) پر یہ آیت شریفہ لکھے اور ایک پرچہ پانی میں



گھول کر پلادے اور دوسرا بخار والے کے گلے میں باندھ دے وہ آیت شریفہ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## شناخت اسماء جلالی و جمالی

حروفِ تہجی کی تین قسمیں ہیں:

(۱) اعلیٰ (۲) اوسط (۳) ادنیٰ۔

اعلیٰ: یعنی قسم اول کے حروف:

اٰ لٰ مٓ صٓ دٓ کٓ ہٓ یٓ عٓ سٓ حٓ قٓ نٓ۔

اوسط: یعنی قسم دوم کے حروف:

جٓ خٓ ذٓ شٓ ظٓ فٓ۔

ادنیٰ: یعنی قسم سوم کے حروف:

بٓ تٓ رٓ زٓ ضٓ غٓ وٓ۔

پس جس اسم میں پہلا حرف قسم اول کا ہو وہ اسم جلالی ہوگا اور جس اسم میں پہلا حرف ادنیٰ قسم سوم کا ہوگا وہ اسم جمالی ہوگا اور جس اسم میں پہلا حرف قسم دوم اوسط کا ہوگا وہ اسم مشترک ہوگا۔

ثٓ طٓ یہ دو حروف کسی قسم میں نہیں لکھے گئے۔

## بچہ کی آسانی سے ولادت کیلئے

مٹی کی کوری تشتری (مٹی کی پلیٹ جس کو پانی سے نہ دھویا گیا ہو) اس پر یہ نقش لکھ کر حاملہ کے دونوں پاؤں کے نیچے رکھ دی جائے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ آسانی سے پیدا ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

(یہ نقش پندرہ کا ہے)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ٧ | ٢ |
| ١ | ٥ | ٩ |
| ٨ | ٣ | ٤ |

## برائے دفع آسیب و نظرِ بد

آسیب زدہ یا نظر لگے ہوئے مریض کو یہ فلیتہ لکھ کر نئی روئی میں لپیٹ کر اس کی دھونی دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات ملے گی اور نظر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ وہ فلیتہ یہ ہے۔

فرعون بے عون ہامان نمرود شداد عاد ثمود ابلیس شمر
کلہم فی النار جہنم جحیم سعیر سقر لظٰے حطمہ ہاویہ دوزخ
فی النار کلہم بحق خالدین فیہا جہر جہار جہایر جہایرن

| | | |
|---|---|---|
| ھاھاھا<br>١١ ١١ ١١ | | ھاھاھا<br>١١ ١١ ١١ |

## برائے جمیع امراض و تپہ دق و دمہ

ایک تازہ لکڑی ایک انگشت لمبی (انگلی کے برابر) لے کر چاقو سے اس کا چھلکا اتار دے اور چوکور مثل تختی بنالے۔ اس تختی پر یہ آیت شریفہ مع بسم اللہ شریف اس طرح لکھے۔

(اسی طرح سیدھا گلے میں ڈالے)



بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
مَجۡرٖىهَا وَمُرۡسٰٮهَا ؕ اِنَّ
رَبِّىۡ لَـغَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ۝

پھر اس لکڑی کو اس طرح گلے میں باندھا جائے کہ بسم اللہ شریف کا رُخ کندھوں کی طرف ہو جیسا کہ شکل میں دکھایا گیا ہے۔

## برائے حب

مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر دن کو دوپہر کے وقت آگ میں جلائے۔

٩٢٢٥٥٤٥٩١١١١لا ١١١ ١١ ٤١ واسع
فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فریفتہ شدہ بیاید

اور مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر سیدھے بازو پر باندھا جائے۔

۷۸۶

اوص ١٥ ١٤١٥ ١١١١ و ک عرہ

م م م م ١٧٩٧١١١١٩٩٥١٩٢٢ عسرہ

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں بیقرار شدہ بیاید۔

ہر کام کے واسطے بیس[۲۰] کا نقش مربع

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩ | ٨ | ١ | ٢ |
| ٢ | ١ | ١٠ | ٧ |
| ٤ | ٣ | ٦ | ٧ |
| ٥ | ٨ | ٣ | ٤ |

## ہر کام کے واسطے بینی۲ کا نقش مثلث

۷۸۶

| ۱۰ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

## گم شدہ چیز یا شخص کی واپسی کے لئے

یَا حَفِیْظُ ایک سو انیس (119) مرتبہ پڑھے اس کے بعد ایک سو انیس (119) دفعہ یہ آیت شریفہ پڑھے۔

یٰبُنَیَّ اِنَّھَآ اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ ط اِنَّ اللّٰہَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ ہ

پڑھ کر گم شدہ چیز یا شخص کے مل جانے کی دعا کرے۔ مگر شرط یہ ہے کہ عدد (تعداد) میں کمی بیشی (کمی زیادتی) بالکل نہ ہونے پائے اور باوضو قبلہ رو بیٹھ کر پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

## سر درد کے لئے

یہ تعویذ لکھ کر سر میں جس طرف درد ہو اسی طرف باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ سر درد سے آرام ہوگا وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| حی ۹ | جبر ۲ |
|---|---|
| بصر ۵ | کبر ۷ |
| واحد ۱ | باری ۶ |



## کسی بات کا معلوم کرنا

اس نقش اَللّٰہُ الصَّمَدُ کو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سو رہے خواب میں جو معلوم ہو اس پر عمل کرے۔ نقش کے عدد ۲۰۰ ہیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

## مفرور کی واپسی و اطاعت کے لئے

اس عزیمت کو لکھ کر پلا دیا جائے تو مطلوب اطاعت گزار ہو جائے گا اور اس عزیمت کو لکھ کر دوپہر کو جلا دیا جائے تو مفرور جلد آئے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

۷۸۶

۷۷۹۱۴۴۸۱۱۱ لا ۱۱۱۱۸۶۹۱۸۹۱۱۸۷

فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں زود تر بیاید و فرمانبردار شود

## برائے چیچک

یہ نقش سورۂ فاتحہ کا ہے اس کو باوضو لکھ کر چیچک والے کی گردن میں باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحتیاب ہوگا۔ اس کے عدد (۳۴۱۴۰۰) ہیں۔

۷۸۶

| ۸۵۳۴۹ | ۸۵۳۵۳ | ۸۵۳۵۶ | ۸۵۳۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۸۵۳۵۵ | ۸۵۳۴۳ | ۸۵۳۴۸ | ۸۵۳۵۴ |
| ۸۵۳۴۴ | ۸۵۳۵۸ | ۸۵۳۵۱ | ۸۵۳۴۷ |
| ۸۵۳۵۲ | ۸۵۳۴۶ | ۸۵۳۴۵ | ۸۵۳۵۷ |

## خواب میں کسی بات کا معلوم کرنا

بدھ اور جمعرات کی درمیانی رات کو شیرینی اور خوشبو پر فاتحہ دے کر اسے بچوں میں تقسیم کر دے اور پھر چاروں قل پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیرلے۔ اور اسم مبارک "یَا سَلَامُ" پڑھتے پڑھتے اس طرح سوئے کہ منہ (چہرہ) قبلہ کی طرف ہو۔ خواب میں ایک بزرگ آکر دریافت طلب کا حال بتائیں گے ورنہ اگر نہ معلوم ہو تو اسی طرح دوسری رات کو عمل کرے پھر بھی نہ معلوم ہو تو تیسری رات انشاءاللہ تعالیٰ ضرور معلوم ہو جائے گا۔

## برائے حُب

شیرینی یا اور کسی کھانے کی چیز پر اول و آخر درود شریف سات سات بار اور ایک ہزار ایک مرتبہ (۱۰۰۱) یَا وَدُوْدُ پڑھ کر دم کر کے کھلادے مطلوب مطیع ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

## غیبی مدد اور دشمن سے حفاظت کیلئے

دعائے ذیل چالیس روز تک چالیس مرتبہ پڑھے بہ نیت زکوٰۃ اس کے بعد روزانہ صبح کے وقت سات مرتبہ پڑھی جائے۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِىْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ۝

## عورت کے دودھ میں برکت و زیادتی

(اگلے صفحہ پر)



کوری سکوری (مٹی کی نئی پلیٹ) میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بعد سورۃ کوثر پوری لکھی جائے اور اسی سکوری میں عورت اپنا کھانا کھائے اور پانی پئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دودھ میں برکت اور زیادتی ہوگی۔

## برص یا یرقان والے کا علاج

پ۳۰ سورۃ بیّنۃ یعنی سورہ لم یکن آخر تک پڑھ کر برص یا یرقان (پیلیہ) والے مریض پر دم کرنا اور اس سورۃ کو لکھ کر مریض کے باندھنا مفید ہے۔

## برص اور یرقان کے لئے

پ۳۰ سورۃ زلزال کو لوہے کے برتن پر لکھ کر دھو کر پلانا برص یا یرقان کے مریض کیلئے بہت فائدہ مند ہے۔



## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

آکھ کے سات پتوں پر منگل کے روز سورۃ کوثر لکھے۔ اس کے بعد دشمنوں کے نام لکھے اور اخیر میں اِجب بحق اسرافیل لکھ کر تیز آنچ (آگ) میں جلائے۔

## گھر کی جن بھوت سحر وغیرہ سے حفاظت کے لئے

مندرجہ ذیل اسماء اصحاب کہف لکھ کر گھر میں دروازے کے مقابل بلندی پر لٹکا دے انشاءاللہ تعالیٰ گھر ہر قسم کے جن بھوت، سحر سے محفوظ رہے گا۔

وہ اسماء یہ ہیں۔ (اگلے صفحہ پر)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ اِلٰہی بِحُرۡمَتِ یَمۡلِیۡخَا مَکۡسَلۡمِیۡنَا
کَشۡفُوۡطَطۡ تَبۡیُوۡنَسۡ اٰذَرۡ فَطۡیُوۡنَسۡ کَشَافَطۡیُوۡنَسۡ یُوَانَسۡ بُوۡسۡ
وَکَلۡبُھُمۡ قِطۡمِیۡرٌ وَّعَلَی اللّٰہِ قَصۡدُ السَّبِیۡلِ وَمِنۡھَا جَآئِرٌ ؕ (اسمائے اصحاب کہف)

## حُبِّ زوجین (میاں بیوی میں محبت کے لیے)

سورۃ یوسف کا تیسرا رکوع بعد نمازِ عشاء روزانہ سجدہ میں پڑھ کر اتحاد والفت کی دُعا طلب کرے۔

## برائے تسخیر

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ ۙ
اوّل وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھا جائے اور گیارہ مرتبہ آیت شریفہ پڑھ کر مطلوب کے بائیں کان میں پھونک دے۔

## برائے تسخیرِ مطلوب

اوّل وآخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھے اور درمیان میں آیت شریفہ سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ ۙ پڑھ کر کسی پھل پر دم کرکے مطلوب کو کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مطیع ہوگا۔

## ہر مرض کے لئے

ہر مرض کے واسطے پندرہ کا نقش بہت مفید ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے یا دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔
وہ نقش یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## مُقدمہ میں فتح، دُشمن پر غلبہ، حکام کو قابو کرنے کیلئے مُجرّب نقش

(از جناب مولانا مولوی شاہ رفیع الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ)

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
| ۹۶ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ۶ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

یا اللہ جل جلالہٗ۔ بہ برکت این نقش ہر بلا دفع شود و جملہ حکام مسخر شوند۔

## برائے پیدائش لڑکا

حضرت شیخ المشائخ اولیاء فرید الدین مسعود اجودھنی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص اس نقش کو باوضو سات کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھے گا اور ہر روز ایک کاغذ سمیت شکر کے ساتھ اپنی بیوی کو کھلائے گا سات دن تک مسلسل تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے یہاں لڑکا ہوگا اگر نہ ہو تو قیامت کے دن میرا دامن اس کے ہاتھ میں ہوگا۔ شرط یہ ہے کہ یہ نقش باوضو کھائے۔

| سرجمع سرسرجمع | سرسرسرسرجمع |
| --- | --- |

## عارف باللہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہٗ العزیز کا خط اور تعویذ

از بندہ رشید احمد عفی عنہ میاں ضیاء الحق صاحب سلمہٗ (دیوبند کے معزز، نیک اور صاحب ثروت آدمی تھے) بعد سلام مسنون مطالعہ فرمایند خط آپ کا آیا حال معلوم ہوا تعویذ ملفوف ہے اور اس کی بھی آپ کو اجازت ہے۔ اس کو دیکھ کر یاد کریں سب کام کے لئے اسی کو ہی لکھدیا کرو مجھ کو بھی یہی آتا ہے۔

فقط والسلام وہ تعویذ یہ ہے۔



٥ااا ج ╫ اااا ھ ۶

تنبیہ: یہ مستقل تعویذ سُریانی حروف میں ہے۔ اور یہ سریانی زبان میں اسم اعظم ہے۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

صفر و سہ الف سائبائے بر سر
جیم کج وکو نزد بانے بدو دو
چہار الف مساوی ہا واوٴ معکوس
اینست ز اسماء اللہ اکبر

## حضرت حاجی شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کا مکتوب گرامی

بنام ضیاء الحق صاحب مرحوم (دیوبند کے نیک اور صاحبِ ثروت)

عزیز القدر ضیاء الحق زاد عمرہٗ وقدرہٗ بعافیت باشد بعد سلام سنت



الاسلام آنکہ خط آپ کا بابت اجازت دلائل الخیرات پہنچا۔ حال یہ ہے کہ اصل اجازت اوس وقت ہوتی ہے کہ اجازت لینے والا اجازت دینے والے کے سامنے اول سے آخر تک پڑھے۔ بعض مقامات ایسے ہیں کہ زبانی وہ موقع بتلایا جاتا ہے بہتر یہ ہے آپ یہاں آویں اور اجازت لے جاویں۔ مگر خیر اب بھی ہیں تم کو اور سید حافظ نادر علی صاحب کو بھی اجازت پڑھنے دلائل الخیرات کی دیتا ہوں خدا برکت دے۔ عزیز من زیادہ تر نفع دین و دنیا کا اعمالِ نیک پر۔ سچ بولا کرو جھوٹ سے بچو۔ مسلمانوں کی تکلیف میں سعی نہ کرو۔ غیبت مت کرو۔ غضب اور غبن سے بچو۔ نماز پنجگانہ اپنے وقت پر جماعت کے ساتھ مسجد میں پڑھو۔ علماء اور فقراء کی صحبت اختیار کرو۔ اور ایسے لوگوں کی عزت اور وقار اور حمایت اور امداد کیا کرو۔ جمعیت اسلام دل میں رکھو اور خوش رہو۔ فقط الراقم عاصی محمد رفیع الدین عفی عنہ از خاص جلسہ السلام علیکم برسد۔

## برائے ہر مقصد

یہ نقش اسم ذات لفظ "اللہ" کا ہے ترکیب اس کی یہ ہے کہ جب چہار شنبہ (بدھ) کی پہلی تاریخ چاند کی ہو (یعنی چاند کی پہلی تاریخ بدھ کا دن ہو) تب اس کو شروع کرے۔ اول روز ایک مرتبہ ایک نقش لکھے۔ دوسرے روز دو [2] تعویذ لکھے تیسرے روز تین [3] تعویذ لکھے اسی طرح روزانہ ایک عدد زیادہ بڑھا کر لکھے یہاں تک کہ چھیاسٹھ [66] تک بڑھادے۔ پھر پینسٹھ [65] لکھے پھر چونسٹھ [64] پھر تریسٹھ [63] اسی طرح ایک کم کرتا جائے۔ جب نوبت ایک تک آجائے تو پھر ہر روز ایک مرتبہ (ایک عدد تعویذ) لکھ لیا کرے۔ اگر ہر روز دریا میں دھویا کرے ورنہ آٹھ سات روز بعد اکٹھے کرکے دریا میں دھویا کرے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |

# تعویذ برائے حفاظت

(عطیہ حضرت مولانا شاہ عبدالغنی مجددی دہلوی ثم المدنی رحمۃ اللہ علیہ)

باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد دائیں بازو پر۔ عورت بائیں بازو پر اور بچے کے گلے میں ڈالا جائے۔

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ اِنَّ وَلِيِّ ۦَ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ۔



# نقش برائے ہر مشکل کے حل کیلئے

(عطیہ واجازت از طرف مولانا مولوی شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ)

ترکیب اس کی یہ ہے کہ سوا لاکھ مرتبہ یہ نقش لکھ کر گولیاں بنا کر دریا، نہر سمندر، ندی میں بہادے۔ اس کا اوّل مرتبہ (پہلے نقش لکھ کر اندازہ کرلے کہ روزانہ اتنے نقش لکھ سکوں گا) اندازہ کرلے کہ اتنے روز میں یہ تعداد پورا کروں گا۔ پھر اسی کے موافق روز لکھا کرے۔ کم وبیش (یا کم زیادہ) اس سے نہ کرے۔ اوّل دن کے نقوش میں سے ایک نقش کے اوپر اَللّٰهُ الصَّمَدُ لکھ کر اپنے پاس رکھ لے اور باقی بغیر اَللّٰهُ الصَّمَدُ کے دریا میں بہادے۔ دوسرے دن اس نقش کو دوسرے نقوش کے ہمراہ دریا میں بہادے۔ اور دوسرے روز کے نقوش



میں سے ایک نقش پر اَللّٰهُ الصَّمَدُ لکھ کر اپنے پاس رکھ لے۔ تیسرے دن پھر ایسا ہی کرے۔ غرض آخر تک ایسا ہی کرے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |

"اَللّٰهُ الصَّمَدُ" نقش پر اس طرح لکھے۔

اَللّٰهُ الصَّمَدُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |

# سند دلائل الخیرات

جناب الشیخ مولانا مرشدنا شاہ رفیع الدین رحمۃ اللہ علیہ عن الشیخ عبدالغنی عن الشیخ اسماعیل بن ادریس المدنی عن الشیخ محمد طاہر سنبل عن الشیخ الجواہری عن الشیخ عبداللہ بن سالم البصری عن السید عبدالرحمٰن المحجوب عن ابیہ السید محمد بن سلیمان الجزولی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔

# سند حزب الاعظم

از حضرت الشیخ مفتی عزیز الرحمٰن عثمانی عن الشیخ حضرت مولینا رفیع الدین رحمۃ اللہ علیہ مہاجر مدنی عن الشیخ عبدالغنی عن الشیخ اسماعیل بن ادریس المدنی عن الشیخ صالح الفلانی عن الشیخ محمد بن سنۃ عن الشریف

محمد بن عبداللہ عن الشیخ عبدالقادر الطبری عن مؤلفہ مولانا علی بن سلطان محمد القاری رحمۃ اللہ علیہم اجمعین بحرمت اولیاء کرام و علماء عظام۔

بر مسکین محمد یعقوب بن مولانا قاری محمد اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ و برادرانِ طریقت رحم کرنا۔

## قوتِ بینائی و دماغ کے لئے

چنبیلی کے تیل پر "سورۃ الدھر" کی شروع کی تین آیتیں ایک سو چالیس (۱۴۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور سر میں روزانہ ایک مرتبہ لگالیا کریں۔

"سورۃ الدھر" کی ابتدائی آیتیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْـًٔا مَّذْكُوْرًا ۝ اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًاۢ بَصِيْرًا ۝ اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ۝

## الفت و اطاعت کیلئے

نام کے عدد نکال کر (ابجد ہوز کے حساب سے نکالیں) پھر اس کی آدھی تعداد کے مطابق مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کرکے کھلائیں وہ آیت یہ ہے۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ

## بال گرنے کو روکنے کا عمل

روغن بادام (بادام کا تیل) خالص لے کر اس پر سورۃ یٰسین شریف



ایک مرتبہ۔ سورۃ رحمٰن ایک مرتبہ چاروں قل شریف ایک ایک مرتبہ۔

(پہلا قل) سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

(دوسرا قل) سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(تیسرا قل) سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(چوتھا قل) سُوْرَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

اور ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس تیل پر دم کرلے ریٹھے کے پانی سے (رات کو پانی میں ریٹھے ڈال کر رکھ دے صبح کو اس سے) سر کو دھوئے پھر روغن بادام کی مالش کرے انشاءاللہ تعالیٰ بال گرنا بند ہوجائیں گے اور بال گھنے ہونے لگیں گے۔

## رنج و غم سے نجات کے لئے

بعد ہر نماز فرض کے سر پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھے تین بار۔ انشاء اللہ تعالیٰ سب رنج و غم دور ہو جائے گا وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّیَ الْحُزْنَ وَ الْهَمَّ۔

## فکر و غم دور کرنے کا عمل

بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء قبلہ کی طرف منہ کر کے دس بار اس دعا کو پڑھے۔ دعا یہ ہے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ بِیَدِهِ الْخَیْرُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اور سات بار یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ۔

## درود شریف جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے

حضرت مولانا و مرشدنا شاہ رفیع الدین دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کو بلا واسطہ پہنچا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی مَنِ اسْمُهٗ سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰهِ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ۔

نیز یہ استغفار بھی بلا واسطہ پہنچا ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ



وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔

## درد زہ کے لئے (بچہ کی پیدائش کے لئے)

درد زہ سے نجات اور جلد ولادت کے لئے یہ تعویذ لکھ کر عورت کے ہاتھ میں دیا جائے فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ (اس کی سند معلوم نہیں ہے لیکن روایت نقل کی گئی ہے کہ یہ شکل حضرت جبرئیل علیہ السلام برائے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے لائے تھے۔ اس کے بچاس عدد ہیں؛

| ز | ب |
|---|---|
| ھ | ط |
| ج | و |



## بچہ کی ولادت کے لئے

بچہ کی بسہولت اور جلد ولادت کے لئے باوضو ایک تعویذ لکھ کر حاملہ کو کھلا دے اور ایک لکھ کر گلے میں باندھ دے۔

خَلَقَ النَّفْسَ مِنَ النَّفْسِ خَلْقَهَا

وَالَّتِیْ مَا فِیْ بَطْنِهَا۔

## برائے ولادت

مندرجہ ذیل تعویذ کو بچہ کی پیدائش کیلئے حاملہ کی بائیں ران میں باندھ دے۔ بچہ کے پیدا ہوتے ہی فوراً کھول دے ورنہ آنتیں باہر نکل آئیں گی۔ تعویذ یہ ہے۔

ما حنینو

## ختم شریف قادریہ ، نقشبندیہ

اوّل ختم بعد نماز عصر قبل مغرب پڑھا جائے۔

حضرت قطب الاقطاب محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ شروع کریں اوّل سو۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر پانچ سو مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھیں اس کے بعد ایک سو بار درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب روح پرفتوح حضرت غوث الاقطاب محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ کو بخشیں۔

اس کے بعد ختم حضرت خواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ پڑھیں۔

اوّل ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد پانچ سو۵۰۰ مرتبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط

اس کے بعد سو۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اس کا ثواب روح پرفتوح حضرت خواجہ محمد معصوم رحمۃ اللہ علیہ کو بخشیں۔

اس کے بعد دعا بتوسل حضرات پیران عظام کی جائے اور امید فیضان کی جائے۔

اس کے بعد ختم سید الطریقت خواجہ بہاء الدین نقشبندیہ رحمۃ اللہ علیہ کیا جائے اوّل ایک سو بار درود شریف پڑھا جائے۔ اس کے بعد پانچ سو۵۰۰ بار پڑھا جائے۔

یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِكْنِیْ بِلُطْفِكَ الْخَفِیِّ۔

اس کے بعد ایک سو۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھا جائے اور اس کا ثواب روح پرفتوح حضرت سید الطریقت خواجہ نقشبند رحمۃ اللہ علیہ کو بخشا جائے۔





اس کے بعد ایک سو۱۰۰ بار پڑھا جائے۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

اس کے بعد ایک سو۱۰۰ مرتبہ پڑھا جائے۔

یَا غَفَّارُ یَا كَرِیْمُ

اس کے بعد ایک سو۱۰۰ بار یہ پڑھا جائے۔

یَا سَتَّارُ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

اس کے بعد یہ چند اسماء از اسماء حسنیٰ جو حصول ترقی و درجات دینی و دنیاوی اور مقاصد کے حصول سے مناسبت رکھتے ہیں پڑھے جاویں اور روزانہ بلاناغہ ان کا ورد جاری رکھا جائے۔

ہر روز اول و آخر گیارہ۱۱ گیارہ۱۱ بار درود شریف پڑھیں۔ درمیان میں پہلے ایک سو۱۰۰ بار یَا فَتَّاحُ اور ایک سو۱۰۰ بار یَا وَهَّابُ۔
اور ایک سو۱۰۰ بار یَا رَزَّاقُ اور ایک سو بار یَا مُعِزُّ
اور ایک سو۱۰۰ بار یَا رَافِعُ اور ایک سو۱۰۰ بار یَا سَلَامُ

یہ عمل ہر رات کو پڑھے یا دن کے وقت جب فرصت میسر ہو پورا کرلے البتہ کسی ہنگامی حالت یا زیادہ مصروفیت یا سفر کی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔

## دشمنوں اور ہر بلا سے حفاظت

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے اور ہر بلا و مصیبت سے بچاؤ کے لئے روزانہ اول و آخر درود شریف پانچ بار اور درمیان میں گیارہ۱۱ بار لایلاف قریش ایک سو۱۰۰ بار بعد نماز فجر اور ایک سو۱۰۰ بار نماز مغرب کے بعد پڑھے۔

سورۃ لایلاف قریش یہ ہے

سُوْرَةُ الْقُرَيْش مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۚ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ ۙ الَّذِیْۤ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۠

## موذی جانور، سانپ، جن، آسیب سے حفاظت کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات ایک ہزار ایک سو اکیس (۱۱۲۱) مرتبہ صبح کی نماز کے بعد روزانہ پڑھنا مکان کو روشن کرتا ہے اور جس مکان میں پڑھا جائے کوئی موذی جانور مثلاً سانپ، جن، آسیب وہاں نہیں ٹھہر سکتا یہ عمل انتہائی مجرب ہے۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا نُوْرُ



## لڑکی کے رشتہ کے لئے

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور کوئی سامان جہیز یا کسی جگہ سے پیغام نہ آتا ہو وہ شخص گیارہ ہزار (۱۱۰۰۰) مرتبہ بعد نماز عشاء گیارہ روز تک اس طرح پڑھے کہ جمعرات سے شروع کرے اور اتوار کو ختم کرے۔ پھر دیکھے پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ وہ لفظ یہ ہے۔

یَا مُعْطِیْ

## ذہن کھلنے کے لئے

سات مرتبہ سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ مکمل بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ



پڑھے اور سات مرتبہ کشمش پر دم کرے اور سات دانہ روزانہ نہار منہ کھائے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کھل جائے گا۔

## برائے حب

محبت میں کامیابی کے لئے باوضو بلا شرط لاتعداد پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهَا (عورت کے لئے) اور مرد کے لئے (شوہر۔ باپ۔ بھائی وغیرہ) قَلْبَهٗ اِلَیَّ۔

## نسخہ جوارش جالینوس

از مولوی حکیم جمیل الدین صاحبؒ (از بیاض کہنہ از تلامذہ شاہ عبدالعزیز صاحبؒ)

سنبل الطیب۔ قافلہ سلیخہ۔ دارچینی۔ خولنجان۔ قرنفل سعد۔ زنجبیل فلفل سیاہ۔ دار فلفل۔ قسط بحری۔ عود بلسان۔ اسارون۔ تخم مورد۔ قصب الزریرہ، زعفران، ہر دوا دو۲ درم (دو تولہ)، مصطگی پانچ درم۔ (پانچ تولہ) شکر سفید تمام چیزوں (دواؤں) کے وزن کے برابر۔ تمام دوائیں کو کوٹ کر چھان کر دوگنا شہد ملا دیں۔

مقدار خوراک دو مثقال تا تین مثقال۔ کھانے سے قبل اور کھانے کے بعد کھائی جائے۔

## مقوی دماغ

(از حکیم مظفر حسین خاں صاحبؒ مرحوم)

سات عدد مغز بادام رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح اس کا چھلکا دور کرکے

چند کیسرو کے ساتھ ملا کر پیس لیں اور شکر سفید ملا کر نہار منہ پی لیں۔
اگر کیسرو نہ مل سکیں تو زہر مہرہ کے ساتھ ملا کر پیس لیں اور سفید شکر میں حل
کر کے پی لیں۔

## نسخہ برائے درد گردہ

هو الشافی

خربوزہ کے چھلکے پانی میں ابال کر پلائے جائیں انشاء اللہ پتھری اور
درد گردہ کے لئے مفید و نافع ہے۔ اسی کی چائے بھی بہت فائدہ مند ہے۔

### مطلوب کو بلانے کے لئے

یا اللہ　　فلاں بن فلاں　　یا اللہ

ہ ہ ہ　　ہ ہ ہ　　ہ ہ ہ

سودص سود　　سمس دوار

مندرجہ بالا طلسم مطلوب اور ان کی والدہ کا نام اور طالب اور اس کی
والدہ کا نام لکھ کر یہ نقش زمین میں دفن کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب ضرور
حاضر ہوگا۔

## مطلوب کو بلانے اور محبت دوستی کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو زعفران سے لکھ کر کسی شربت میں گھول کر مطلوب
کو پلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب حاضر ہوگا اور محبت والفت سے پیش آئے گا۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |



## برائے تندرستی و جن بھوت سے حفاظت کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھا جائے اس کی
برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔ تکلیف دور ہوگی اور جنات و
انسان کی شرارتوں سے محفوظ رہے گا۔ ہر ضرورت پوری ہوگی اور صحت
حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |



## برائے ترقی مال و جاہ و حفاظت از خوفِ دشمن

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد کے دائیں بازو پر باندھے
اور عورت کے بائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے باندھنے سے مال
اور عزت و آبرو میں اضافہ ہوگا۔ دل کو سکون حاصل ہوگا۔ خوف سے دل مطمئن
ہوگا اور دشمن کا ڈر خوف دل سے نکل جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## برائے ترقی مال و بھائی بہن اور اولاد میں محبت کیلئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد سیدھے بازو پر باندھے اور عورت بائیں بازو یا گلے میں ڈالے۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالےٰ بھائیوں، بہنوں اور اولاد و رشتہ داروں میں محبت بڑھے گی۔ مال میں زیادتی ہو گی اور ہر طرح امن و سکون حاصل ہو گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |



## مراد پوری ہونے اور مقصد میں کامیابی کے لئے

اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہو گی۔ حاجت بر آئے گی۔ مقصد حاصل ہو گا۔ وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

## برائے فراموشی و جدائی

(اگلے صفحہ پر)



اگر کسی دو افراد میں ناجائز محبت ہے اور اس کو ختم کرنا مقصود ہے تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر اور نیچے دونوں کا نام اور ان کی والدہ کا نام ہر ایک کے ساتھ لکھ کر محبوب کے گھر میں دفن کر دے یا کسی ایک کے گھر میں دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ جدائی ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

## برائے اسقاطِ حمل (حمل گرنے سے محفوظ رہے)

سورۃ لِایلاف قریش (آخر تک)

سُوْرَۃُ الْقُرَیْش مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ہ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ہ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ ہ الَّذِیْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ہ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ہ

کلاوہ (کچے سوت کے گیارہ تار) پر اکیس مرتبہ پڑھ کر سات گرہ لگائے اور ہر گرہ پر اول و آخر اَللّٰہُ شَافِیْ اَللّٰہُ کَافِیْ کہے اور سورۃ لایلاف قریش (آخر تک)

سُوْرَۃُ الْقُرَیْش مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ہ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ہ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ ہ الَّذِیْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ہ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ہ

تین بار پڑھے اور ایک گرہ لگادے اس طرح سات گرہ لگیں گی انشاءاللہ تعالیٰ عورت کا حمل قائم رہے گا۔

## برائے خاتمہ لڑائی اور بیماری سے نجات کیلئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے۔ اس کے باندھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی دشمنی ختم ہوجائے گی اور ہر قسم کی بیماری سے مکمل صحت حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |



## ہر کام کے لیے مُجرّب نقش

(بیبزا کا نقش مُثلث)

بیبزا کا یہ مثلث نقش مقصد میں کامیابی، روزی میں برکت، ہر بیماری سے نجات اور ہر ضرورت پوری ہونے کے لئے مجرب ہے اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھیں انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |



وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## برائے روشنی چشم (آنکھ کی بینائی کے لئے)

اول وآخر درود شریف ایک ایک مرتبہ اور دس بار بعد ہر فرض نماز کے یہ آیت پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ بینائی بحال ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝

## بچہ کا سانس کے مرض سے نجات کیلئے

ایک نیا سرکنڈہ لے یا نئی سینک لے اول اَللّٰهُ شَافِی اَللّٰهُ كَافِی پڑھے اور اس کے بعد تین مرتبہ سورۃ لایلاف قریش

سُوْرَةُ الْقُرَيْشِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

پڑھے اور سینک کو تین انگل چاقو سے کاٹ لے اس کے بعد اسی طرح پڑھتا جائے اور سینک کاٹتا جائے یہاں تک کہ سینک پوری ختم ہوجائے انشاءاللہ تعالیٰ مریض بچہ صحت یاب ہوجائے گا۔

## ترکیب تیاری نقش مربع

جملہ اعداد میں سے اکیس اعداد دور کرکے بقیہ کو تیرہویں خانہ میں بھردیں (پُر کریں) اور ایک عدد بڑھاتے جائیں یہاں تک کہ سولہواں خانہ

آجائے۔

یا جملہ اعداد میں سے اکیس عدد دور کریں اور آدھے اعداد میں سے آٹھ عدد دور کریں بقیہ کو نویں خانہ سے پر کریں اور ایک ایک عدد بڑھاتے جائیں۔ یہاں تک کہ سولہویں خانہ تک پہنچ جائیں۔

## دوسری ترکیب تیاری نقش مربع (از بیاض دیگر)

کل اعداد میں سے تیس (۳۰) نفی کر (گھٹا) لو۔ بقیہ اعداد کو چار (۴) پر تقسیم کرو اگر ایک عدد بچے تو تیرھویں خانہ سے۔ دو عدد بچیں تو نویں خانہ سے اور تین عدد بچیں تو پانچویں خانہ سے ایک عدد زائد کریں۔ اور سب کا میزان کرکے دیکھ لیں کہ ہر چار خانے کا میزان برابر ہے یا نہیں۔



## ترکیب تیاری نقش مثلث (از بیاض دیگر)

کل اعداد میں سے بارہ۱۲ نفی کرکے تین۳ سے تقسیم کرو۔ اگر ایک باقی رہے تو ساتویں خانہ سے ایک زائد کرو اور اگر دو باقی بچیں تو چوتھے خانہ سے ایک عدد زائد کرلو۔ اور میزان کرکے دیکھ لو کہ سب کا میزان برابر ہے یا نہیں۔



# عملیات وتعویذات

از

بیاض خاص قلمی

## برائے حفاظت جنّ، بھوت چڑیل

نقش ذیل برائے حفاظت از جن، بھوت اور چڑیل وغیرہ بہت مفید اور کارآمد ہے۔ یہ نقش سورۂ مزمل (پ۲۹) کا ہے۔ کیسا ہی اثر شدید جن و پری، آسیب وغیرہ کا ہو، اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے فوراً جاتا رہتا ہے۔

نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کپڑے میں سی کر بازو پر باندھے یا گلے میں لٹکائے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۲۲۶۰۸ | ۲۲۶۱۱ | ۲۲۶۱۴ | ۲۲۶۰۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۶۱۳ | ۲۲۶۰۲ | ۲۲۶۰۷ | ۲۲۶۱۲ |
| ۲۲۶۰۳ | ۲۲۶۱۶ | ۲۲۶۰۹ | ۲۲۶۰۶ |
| ۲۲۶۱۰ | ۲۲۶۰۵ | ۲۲۶۰۴ | ۲۲۶۱۵ |

## جادو، سحر اور نظر سے نجات کے لئے

نقش ذیل سحر، جادو اور نظر سے صحت کے لئے بہت مفید ہے صبح وشام سفید چینی کی رکابی (پلیٹ بغیر پھول والی سادہ) پر لکھ کر پانی

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ سکون سے رہے۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے:

اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ ۙ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ ۙ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ ۔

## محبت میں کامیابی کے لئے

محبت میں کامیابی کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ جب تک یہ تعویذ رہے گا محبوب اپنے محب کی محبت میں بے قرار رہے گا۔ اس طرح لکھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ ؕ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ ۔ فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔



## برائے حب

یہ طلسم محبت میں کامیابی کے لئے تیر بہدف ہے۔ اس طلسم کو باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے سیدھے بازو پر باندھے۔ نام اپنا اور اپنی والدہ کا اور نام مطلوب اور اس کی والدہ کا بھی اس طلسم کے ساتھ لکھے۔ وہ طلسم یہ ہے۔

هملـ۱۱۸ هممعهـ۱۱۸ کمهم بظلا ۵ علقلل علملمع فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔

## آسیب و سحر کا علاج

اگر کسی کو آسیب لپٹ گیا ہو یا کسی نے اس پر سحر کیا ہو یا دیوانگی کی حالت میں بہکی بہکی باتیں کررہا ہو تو مندرجہ ذیل نقش کا فتیلہ تیار



کرکے اور روئی لپیٹ کر یا سوتی کپڑا لپیٹ کر اس کو جلائے اور مریض کے ناک میں اس کی دھونی دے۔ نقش کا فلیتہ یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

فرعون شداد ہامان نمرود

## بچہ کا رونا اور دودھ نہ پینا

یہ نقش اس بچہ کے لئے مفید ہے جو رات کو ڈرتا ہو یا بہت روتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو یا کوئی بڑا آدمی ہر وقت دانت چباتا ہو یا سونے میں خراٹے لیتا ہو۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ ہوگا۔ بہت مجرب ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

| ھا | ھا ھا |
|---|---|
| ۱۱ | ۱۱ ۱۱ |

## نظرِ بد، بچے کا رونا، اُم الصبیان سے حفاظت

مندرجہ ذیل نقش باوضو چار عدد لکھے۔ ایک موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ ایک عدد نقش پانی میں گھول کر بچے کو پلادے، ایک عدد کمرے کی

دیوار میں دروازے کے مقابل لگا دے، انشاء اللہ تعالیٰ بچہ رونے، ہر قسم کی بیماری نظرِ بد اور جادو وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ اسی طرح اگر بچے کے پیدا ہوتے ہی یہ نقش موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ اُم الصبیان سے قطعاً محفوظ رہے گا۔ یہ نقش مضاعف اجل کہلاتا ہے۔ اس میں ہزاروں خوبیاں ہیں۔

نقشِ مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۲ | ۱۹ | ۸ |
| ۲۰ | ۷ | ۲ | ۲۱ |
| ۶ | ۱۷ | ۲۴ | ۳ |
| ۲۳ | ۴ | ۵ | ۱۸ |



## بچہ پیدا ہونے کا نقش نیز پیشاب بند کھولنا

اگر کسی عورت کے بچہ پیدا ہونے والا ہو تو درد شروع ہونے کے وقت یہ نقش باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی بائیں ران میں باندھ دے۔ بحکمِ خدا فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ اور بچہ پیدا ہونے کے بعد فوراً نقش کھول دے۔ اسی طرح اگر کسی کا پیشاب بند ہوجائے تو یہ ہی نقش اس کی بائیں ران میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا پیشاب کھل جائے گا۔ جب پیشاب کر چکے فوراً نقش کھول دے۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

نقشِ مکرم یہ ہے:

| جبرائیل | ۷۸۶ | عزرائیل |
|---|---|---|
| ح ۸ | ا ۱ | و ۶ |
| ج ۳ | ہ ۵ | ز ۷ |
| د ۴ | ط ۹ | ب ۲ |
| میکائیل | | اسرافیل |



# استخارہ

استخارہ بمعنی مشورہ ہے اور مشورہ کا صحیح مفہوم یہ ہے کہ اس پر عمل کیا جائے اگر کوئی شخص کسی کام کے کرنے کا عزم بالجزم تو کر چکا ہے اور اس کام کو ضرور کرے گا لہٰذا اب اس میں مشورہ کرنا بیکار ہے استخارہ صحیح یہ ہے کہ اس پر عمل کیا جائے اور کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کا فیصلہ کرنے سے قبل استخارہ کرو تو خدائے قدوس عالم الغیب ہے وہ دلوں کے بھیدوں اور نیت سے واقف ہے لہٰذا اگر صحیح طریقہ پر استخارہ کیا جائے تو جواب ضرور ملتا ہے۔ اگر صرف مذاق ہے تو جواب نہیں ملتا بلکہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس نقش کا نام "کاشف الاسرار" ہے اور مناسب مجرب نیز بزرگوں کا معمول ہے۔ اس نقش کا درمیانی خانہ جس میں ۲۲ کا ہندسہ ہے بس یہی ہندسہ اور خانہ "کاشف الاسرار" ہے۔ اس خانہ میں ۲۲ کے ہندسے کے نیچے اپنا مقصد تحریر کرو مختصر عبارت میں اگر ضرورت ہو تو یہ خانہ اور خانوں سے بڑا بنایا جائے تاکہ مقصد لکھنے میں آسانی ہو۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۲۲<br>اس جگہ مقصد یا مطلب جس کا مشورہ کرنا ہے لکھے | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

اس نقش کی ترکیب یہ ہے۔

پہلے چھیاسٹھ (۶۶) عدد نقش بہ نیت زکوٰۃ باوضو تحریر کرو کوئی خاص وقت، دن، تاریخ مقرر نہیں۔ چھیاسٹھ (۶۶) عدد نقش پورے لکھ کر ایک نقش اور لکھے وہ سڑسٹھواں (۶۷) نقش ہوگا۔ اور اس میں ۲۲ عدد کے نیچے اپنا مقصد لکھے اور اس کو

اپنے سرہانے رکھ کر سو جاؤ، بحکم خدا اسی رات میں راز ظاہر ہو جائے گا اور کام کرنے یا نہ کرنے کا اشارہ مل جائے گا۔ وہ چھیاسٹھ (۶۶) عدد نقش گولیاں بنا کر نہر، دریا، سمندر کنویں یا تالاب میں ڈال دو یا پاک زمین میں دفن کر دو، اگر پہلے روز کوئی حال معلوم نہ ہو تو دوسرے دن پھر چھیاسٹھ (۶۶) عدد نقش تحریر کرو اور وہ نقش جو رات سرہانے رکھ کر سوئے تھے اسے بھی شامل کر کے دوسرے دن کل سڑسٹھ (۶۷) نقش ہوئے ایک نیا لکھا ہوا نقش لے کر اس میں مقصد لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جاؤ اور بقیہ چھیاسٹھ (۶۶) عدد نقش گولی بنا کر پانی میں ڈال دو یا پاک زمین میں دفن کر دو۔ اب اگر اتفاق سے دوسرے دن بھی حال معلوم نہ ہوا تو تیسرے دن یہی ترکیب کرو انشاء اللہ تعالیٰ سب حال ظاہر ہو جائے گا جو کچھ حکم عالم الغیب کی طرف سے ملتا ہے اس پر عمل کرو۔ اگر کام کرنے کا اشارہ ہے تو کام کرو ورنہ ترک کر دو ورنہ نقصان ہوگا۔

## بچّے کے رونے کے لئے

اگر کوئی بچّہ بہت روتا ہو تو مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچّے کے گلے میں ڈال دو۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچّہ کا رونا بند ہوگا۔ بس اسی طرح نقل کرلیں۔ وہ تعویذ یہ ہے:

اَلْوِلْدَانَ شِیْبًا ۝ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ط كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ۝ اَللّٰهُمَّ فِیْ جَامِعِ الْمُسْلِمِیْنَ۔

## اِستخارہ

یہ خاص الخاص اور مُجرّب و تیر بہدف استخارہ ہے۔ پیر کی شب (اتوار کا دن گذرنے کے بعد جو رات آئے گی وہ پیر کی رات ہے) جمعرات کی شب



(بدھ کا دن گذرنے کے بعد جو رات آئے وہ جمعرات کی رات ہے) یا جمعہ کی شب (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد جو رات آئے وہ جمعہ کی رات ہے) اس عمل کو کریں ترکیب یہ ہے کہ بعد نماز عشاء تمام ضروریات سے فارغ ہو کر بہ نیت استخارہ تازہ وضو کریں۔ بعد وضو چار رکعت نماز نفل پڑھیں۔ دو دو رکعت کر کے پڑھیں۔ پہلی رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے الم نشرح آخر تک تین (۳) مرتبہ پڑھیں۔ اسی طرح دو دو رکعت پڑھ کر چار رکعت پوری کرلیں۔ اس کے بعد شمال کی طرف منہ کر کے کھڑے ہوں۔ آنکھ بند کر کے خشوع اور خضوع اور پوری توجہ کے ساتھ ایک سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُبَشِّرِیْنَ

جب تعداد سو مرتبہ ہو جائے تو فوراً قبلہ رُخ ہو جائیں اور دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ پڑھیں پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۃ الم نشرح مکمل ایک بار اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص ایک مرتبہ پڑھیں۔ پھر سلام پھیر کر اس طرح دعا کریں۔ الٰہی فلاں امر میں جو کچھ ہونے والا ہے اس سے مجھ کو مطلع فرما۔ فلاں امر کی جگہ اس کام کا نام لے۔ دعا کر کے پاک بستر پر قبلہ رخ سونے کے لئے لیٹ جائے نہ کسی سے کوئی بات کریں اور نہ کچھ کھانا پینا پسند کریں اور نہ کوئی دنیا کا کام کریں اور جب تک نیند آئے۔ درود شریف کا ورد کریں (پڑھتے) رہیں۔ اس کی تعداد مقرر نہیں ہے جب تک نیند نہ آئے پڑھتے رہیں۔ درود شریف جو یاد ہو پڑھیں کوئی خاص ورد مقرر نہیں ہے اسی طرح پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔ باذنِ الٰہی و بہ برکت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم رات میں سب حال غیب سے منکشف ہو جائے گا۔ تردد نہ کریں۔ صدق دل سے استخارہ کو کریں۔ اول روز کریں اگر معلوم نہ ہو تو اسی طرح دوسرے روز کریں اس دن بھی معلوم نہ ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ تیسرے روز ضرور معلوم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

# برائے حب

یہ محبت والفت کے واسطے ایک کرامت ہے۔ اکثر دوستوں نے اس کی آزمائش کی ہے کبھی خطا نہ کی۔ لیکن شرط یہ ہے اس نقش کو ہو بہو نقل کرکے عمل کرے۔ یہ تین طریقوں پر عمل میں لیا جاتا ہے۔

پہلا طریقہ عمل یہ ہے کہ ایک کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر اوپر شہد ملے اور اور پھر فلیتہ بنا کر نئی روئی لپیٹ کر نئے چراغ میں (مٹی کا چراغ ہو) خوشبودار تیل (سرسوں کے تیل میں چنبیلی کا تیل ملا لے) ڈال کر جلائے اور چراغ کا منہ محبوب کے گھر کی طرف کرے اور روز اس کے سامنے بیٹھ جائے۔ اسی طور پر متواتر سات دن اور سات رات تک برابر چراغ جلتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ محبوب بے قرار ہو کر آئے گا۔

دوسرا طریقہ عمل یہ ہے کہ بکرے کے شانہ کی ہڈی پر جو کوئی ہڈی نکلتی ہے جو کہ قصاب لوگ اس ہڈی کو نکال کر بیچ میں چھید کر بگاڑ دیتے ہیں وہ ہڈی بگاڑی ہوئی اور چھیدی ہوئی نہ ہو بلکہ قصاب سے کہہ کر صاف نکلوا کر ثابت لاکر اسے خشک کرکے اس پر یہ نقش لکھ کر اوپر شہد مل دے اور پھر آگ کے نیچے دبا دے اس ہڈی پر ہر وقت آگ جلتی رہے۔ بحکم خدا مطلوب بے قرار ہوکر آجائے گا۔

تیسرا طریقہ عمل یہ ہے کہ مٹی کی ایک ایسی ٹھیکری جس کو مطلق پانی نہ لگا ہو یعنی بالکل کوری ٹھیکری پر یہ نقش لکھ کر آگ میں دفن کردے۔

انشاءاللہ تعالیٰ مطلوب بے قرار ہوکر حاضر ہوگا۔

یہ عمل افلاطون سے منقول ہے۔

نقش یہ ہے:



۷۸۶

| |
|---|
| ۱۸۱۱ ۱۸ھ ۱۸۱۱ ۸ |
| ک ۱۱ ۴۹ ۱۸ ۱۱ |
| ۱۱۱ ۱۹ ۴۱ ۱۹۱ ۶ ۱۱۱ ھ ۱ |
| لا ۲۱ ۱۱ لا ۱ ۶ ۴ ۱۱۸ک ۱۱ |
| ھ ۹۱ لا ۶ ۹۱ ۲ وا |
| ۱۸ لا ۶ ۱۱ ۴ ۸۱ H ۸ |
| ۰ ۸ ۵ الساعۃ |
| فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں |

# برائے محبت

دوسرے کو خود کی محبت میں فریفتہ کرنے کے واسطے یہ نقش باوضو لکھ کر ایک مٹی کے کوزہ (لوٹے) میں ڈال دے اور اوپر کسی قدر شکر ڈال کر کوزہ آگ میں دفن کردے کہ آگ کی گرمی کوزہ کو پہنچتی رہے۔ خدا کے حکم سے مطلوب بے قرار ہوکر حاضر ہوگا۔ نقش محترم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۲ | ۳۷۵ | ۳۷۹ | ۳۶۵ |
| ۳۷۸ | ۳۶۶ | ۳۷۱ | ۳۷۶ |
| ۳۶۷ | ۳۸۱ | ۳۷۳ | ۳۷۰ |
| ۳۷۴ | ۳۶۹ | ۳۶۸ | ۳۸۰ |

# ہر ضرورت اور ہر کام کا نقش

(اگلے صفحہ پر)

یہ نقش ایسا ہے کہ نہ دیکھا نہ سُنا۔ ہر کام، ہر ضرورت اور ہر بیماری کے لئے کام آتا ہے، عامل کو اس کی قدر خود معلوم ہو جائے گی لکھنے کی ضرورت نہیں نقشِ مجرّب یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| کشتگان | خنجر | تسلیم را | ہر زمان |
|---|---|---|---|
| خنجر | تسلیم را | ہر زمان | از غیب |
| تسلیم را | ہر زمان | از غیب | جانے |
| ہر زمان | از غیب | جانے | دیگر ست |

بحق ھا ھا ھو ھو ھی ھی آنچہ کند خدا کند بندہ ضعیف البنیان چہ کند

## پیٹ کے درد کے لئے



پیٹ کے درد کے دفع کرنے کے واسطے یہ عمل خاکسار کا تجربہ کردہ ہے پیٹ کے درد کے مریض کو یہ کلمات لکھ کر پلائے۔ بحکم خدا درد فوراً دفع ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ وَاَنَا الْمَبْسُوْطُ فَمَنْ یَّدْعُ الْمَبْسُوْطُ اِلَّا الْبَاسِطُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ۔

## حاکم کو مسخر کرنے کا حِصار

اگر کسی حاکم جابر یا کسی ظالم شخص کے سامنے جانا پڑے تو اس حصار کو سات دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اس حاکم یا ظالم شخص کے سامنے چلا جائے وہ شخص مسخر و مطیع ہوگا۔ بہت ہی عجیب و غریب عمل ہے۔

وہ یہ ہے: (اگلے صفحہ پر)



لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ یَا اِلٰہَ الْاَوَّلِیْنَ۔ ہر کہ مارا بدگوید زبان بند شود وَضُرِبَتْ عَلَیْھِمْ حِصَارُ موسیٰ برجگر او وآہ زکریا بر تن او ورکرم حضرت ایوب در دہن او ومُہر حضرت سلیمان بر زبان او وتیغ رِجَالُ الْغَیْبِ برجان او وقہر خدا برآں مقہور یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ۔

## حاضرات قل ھو اللہ

یہ ایک بزرگ سے ملا ہے۔ اس کے اعداد کے نقش مربع میں پُر کرو اور سولھویں خانہ میں سیاہی لگائے اور تھوڑا عطر بھی لگائے اور پھر کسی نو دس سال کے لڑکے یا لڑکی کو دے وہ اپنے ہاتھ میں لے کر اس نقش میں دیکھے سولھویں خانہ میں سیاہی کی جگہ کہ کیا نظر آتا ہے۔ جو کچھ بچہ کو نظر آئے وہ عامل کو بتادے۔ دریافت حال غائب کے واسطے دریافت کرے لیکن قُلْ ھُوَ اللّٰہُ معہ موکلات کے جس ترتیب کا ذکر کیا ہے وہ یہ ہے۔ کیونکہ بغیر زکوٰۃ کے کوئی عمل درست نہیں ہو سکتا۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ معہ موکلات یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ یَا ھَمْوَاکِیْلُ بِحَقِّ اَللّٰہُ الصَّمَدُ یَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِّ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ یَا اَجْمَائِیْلُ بِحَقِّ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اعداد کا نقش ماسوا اسمائے موکلات کے یہ ہے۔ جو لکھ کر بچہ کے ہاتھ میں دے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

## حاضرات گمشدہ چیز

گمشدہ چیز کا پتہ چلانے کے لئے یہ حاضرات بہت کامیاب ہے۔
جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو یہ نقش کاغذ پر لکھ کر کورہ چراغ مٹی کا لے کر اس کے اندر سرسوں کا تیل ڈال کر فتیلہ کر کے جلائیں اور چھوٹا لڑکا یا لڑکی جس کی عمر دس سال سے زائد نہ ہو اور کم از کم آٹھ سال ہو اور خوبصورت بھی ہو۔ اسے چراغ کے سامنے بٹھا دیں اور اس کو ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی لو (بتی جو جل رہی ہے اس) کی طرف نظر کرے اور غور سے دیکھے جب اس بچہ کو چراغ کی لو غیر معمولی نظر آئے تو اس سے گمشدہ چیز کے متعلق سوالات کرے اور جن لوگوں پر چرا کر لے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں پس وہ چیز کا درست بتائے گا اسی طریقے ہر قسم کے اور سوالات کر کے معلومات کر سکتے ہیں یعنی جب بچہ کو غیر معمولی چیز کی شکلیں نظر آئیں تو اس سے ہر قسم کے سوالات جس بات کو معلوم کرنا ہو معلوم کر سکتے ہیں تو وہ صحیح جواب دے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلب پورا ہو گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۱۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۱۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |



## حاضرات

دس سالہ خوبصورت لڑکا ہو یا لڑکی ہو۔ اس کے داہنے ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخون پر کاجل عطر ملا کر لگائے اور یہ نقش لڑکے کے ہاتھ میں انگوٹھے اور شہادت کی انگلی (انگوٹھے کے برابر والی انگلی) سے نقش کو پکڑوائیں اور اس لڑکے یا لڑکی کو ھدایت کریں کہ وہ سیاہی لگا ہوا ناخون غور سے دیکھتا رہے اور جب اسے سیاہی میں کچھ نظر آئے تو اس سے سوالات کر کے جوابات حاصل کرے جو بات پوچھنی ہو پوچھے جو سوال دریافت کرنا ہو کرے انشاء اللہ تعالیٰ صحیح جواب ملے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |

## حاضرات، چور کی شکل نظر آئے

باوضو یہ نقش بڑے کاغذ پر لکھے اور درمیان کے خانہ پر جس کے ہندسہ کے چاروں طرف سیاہی لگائیں اور اس پر عطر گلاب لگا کر یہ نقش نابالغ دس سالہ لڑکے کے ہاتھ میں دیں اور اس سے کہیں کہ جس جگہ سیاہی لگی ہوئی ہے اس جگہ نظر جما کر دیکھے اس میں اسے کسی آدمی کی شکل نظر آئے گی۔ بچہ سے دریافت کرتے جاؤ کہ کوئی چیز نظر آئی پس جس کی شکل نظر آئے گی وہی چور ہو گا۔ اب اس سے چوری کے مال کا زبردست مطالبہ کرو کہ وہ مال واپس کر دے۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۵ | ۲۴۸ | ۲۴۵ | ۲۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۴۶ | ۲۴۱ | ۲۳۶ | ۲۴۷ |
| ۲۴۰ | ۲۴۳ | ۲۵۰ | ۲۳۷ |
| ۲۴۹ | ۲۳۸ | ۲۳۹ | ۲۴۴ |

# آسان حاضرات

سورۃ لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ سات مرتبہ پڑھ کر اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سفید چینی کا پیالہ صاف دُھلا ہوا لیں اور اس میں پانی بھر کر سامنے رکھیں اور اس پر مندرجہ بالا سورۃ پڑھ کر دم کریں اور نابالغ دس سالہ لڑکے کو اس پیالے کے سامنے بٹھا کر اس پر بھی دم کریں اور اس کو کہیں کہ خوب نظر جما کر دیکھے۔ جب کوئی شکل نظر آئے تو کہیں کہ بھنگی کو بلا کر جھاڑو دلواؤ۔ اس کے بعد سقّے کو بلواؤ کہ پانی چھڑکے اس کے بعد فرّاش کو بلاؤ کہ فرش اور چاندنی بچھائے۔ چاندنی پر تخت بچھواؤ اور کہو کہ بادشاہ کو بلواؤ اور اس کو تخت پر بٹھواؤ پھر اچھے اچھے کھانے کھلواؤ اس کے بعد بادشاہ کو اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ کہو پھر ان سے جو حال دریافت کرنا ہو معلوم کرو وہ حالات سب صاف صاف بیان کریں گے۔ سورۃ لایلف قریش یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ ۙ اٖلٰفِہِمۡ رِحۡلَۃَ الشِّتَآءِ وَ الصَّیۡفِ ۚ فَلۡیَعۡبُدُوۡا رَبَّ ہٰذَا الۡبَیۡتِ ۙ الَّذِیۡۤ اَطۡعَمَہُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ ۬ۙ وَّ اٰمَنَہُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ ٪



# کان اور گلے کے ورم کے لئے

ذیل کے الفاظ جس طور پر لکھے ہوئے ہیں اسی طور پر لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ کان اور گلے کا ورم دور ہوگا بہت مجرب ہے۔ اسی طرح اگر پیپل کے پتہ پر لکھ کر اس پتہ کو ورم کی جگہ پر باندھ دیں تو خدا تعالیٰ کے حکم سے ورم بہت تھوڑے عرصہ میں دور ہو جائے گا۔ بارہا کا تجربہ کیا ہوا عمل ہے اور وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| یتہہ | علیقہ |
|---|---|
| علیقہ | یتہہ |

# برائے قیامِ حمل

اگر کسی عورت کا حمل کچا ہی گر جاتا ہو یا درحقیقت حمل ہوتا ہی نہ ہو تو نقش دو عدد لکھے باوضو اور ایک موم جامہ کر کے عورت کی کمر میں یا گلے میں باندھ دے اور دوسرا گھول کر پلائے۔ جس طرح یہ لکھا ہوا ہے اسی طرح لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے اور نہ ٹھہرتا ہو تو ٹھہر جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| جبرائیل | الٰہی بحرمۃ عبد الکریم و نوح کریم | میکائیل |
|---|---|---|
| الٰہی بحرمۃ عبد الجلیل و ابراہیم خلیل | محمد ۱۱۲۱۴۱ · محمد ۱۴۱ · یا حیّ · یا قیوم · یا قائم · یا قائم | الٰہی بحرمۃ عبد الرحمٰن [illegible] |
| اسرافیل | الٰہی بحرمۃ عبد الرحیم گویند | عزرائیل |

# حیض کا خون بند کرنا

یہ نقش صُمٌّ بُکۡمٌ عُمۡیٌ فَھُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ کا ہے۔ اس کے کل عددِ ۸۰۷ ہیں۔ جس کے خون حیض کا جاری ہو اور زائد مدّت ہوگئی ہو اور خون کسی طرح رکتا نہ ہو تو باوضو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کی کمر میں باندھے بفضل خدا خون فوراً بند ہوگا۔ یہ نقش مجرب اور آزمودہ ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۷۰ | ۲۶۵ | ۲۷۲ |
|---|---|---|
| ۲۷۱ | ۲۶۹ | ۲۶۷ |
| ۲۶۶ | ۲۷۳ | ۲۶۸ |

## قید سے رہائی، چور کا پتہ، حمل کی حفاظت، غائب کا حاضر کرنا



یہ نقش قل ھو اللہ احد (یعنی سورۃ اخلاص) کا ہے۔ نقش عربی الفاظ اور عددی دونوں طرح کے دیئے ہیں۔ یہ نقش بہت لائق تعریف ہے۔

اگر کوئی شخص تپ دق (ٹی۔ بی) میں مبتلا ہو اور منہ یا پیٹ سے خون جاری ہو یا جسم میں کسی قسم کا ورم ہو یا اور کوئی لاعلاج مرض ہو تو باوضو عربی الفاظ کا نقش لکھ کر چالیس روز پابندی کے ساتھ پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض دفع ہوگا اور مریض صحتیاب ہوکر موٹا تازہ ہوجائے گا۔

اگر جمعرات کے دن باوضو ہرن کی جھلی (چاندی سونے کے ورق بنانیوالوں کے پاس مل جاتی ہے ان سے خریدلیں) پر نقش عربی الفاظ لکھ کر موم جامہ کرکے قیدی کے دائیں بازو پر باندھ دے تو بحکم خدا وہ قید سے رہا ہوجائے۔

اگر کوئی شخص کسی کا مال چرا کر بھاگ گیا ہو اور ہاتھ نہ لگتا ہو تو نقش عربی



الفاظ باوضو لکھ کر قرآن شریف میں رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ رات کو خواب میں چور کا ٹھکانہ اور اس کا پورا پتہ معلوم ہوجائے گا اور پتہ چل جائے گا کہ چور کون ہے اور مال کہاں رکھا ہے۔ (لیکن صرف خواب کی بنیاد پر چور کا یقین کرلینا درست نہیں البتہ مال کی تلاش میں رہے کہ اس کے پاس ہے یا بیچ کر کھا گیا ہے یہ صحیح ہے)۔

اگر کوئی شخص عرصے سے غائب ہو اور اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو باوضو عرقِ گلاب، زعفران و مشک سے اگر مشک نہ ملے تو صرف عرق گلاب اور زعفران کو ملاکر نقش عربی الفاظ میں لکھے اور سر کے نیچے رکھ کر سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ تمام حال موصورت کے خواب میں معلوم ہوجائے گا۔

اگر کسی حاملہ عورت کا حمل گر جاتا ہو تو یہ نقش اعدادی باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کی کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم ہوگا اور سب درد وغیرہ اور خون کا بہنا موقوف ہوگا۔

اگر کوئی آدمی غائب ہے یا بھاگا ہے اس کو بلانا مطلوب ہے تو نقش لکھ کر دو پتھروں کے درمیان رکھ کر ان کو چولہے پر یا سخت دھوپ میں رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ وہ فوراً آجائے گا۔ اگر کچھ دور ہوا تو کچھ دن بعد آجائے گا۔

اگر محبت والفت کے لئے لکھے تو تیر بہدف ہے، اسی طرح جس کام کے لئے لکھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔ نقش عربی الفاظ میں لکھے یا اعداد میں دونوں قسم کے نقوش کا اثر یکساں ہے۔ عمل میں کثرت سے یہ نقش آتے ہیں اور سب ہی میں یہ سریع التاثیر واقع ہوتے ہیں۔

ان کی زکوٰۃ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ چاند کی دس تاریخ سے بیس تاریخ تک کسی بھی وقت شروع کرے اور چالیس عدد نقش عربی الفاظ یا اعدادی لکھے اور ان کی گولی بناکر اور آٹا گوندکر وہ کاغذ کی گولیاں اس آٹے کی گولیوں میں لپیٹ لے اور دریا، نہر، تالاب، سمندر میں روزانہ ڈال دیا کرے ایک چلّے

تک ایسے ہی کرے۔ نقش ہمیشہ پاک بدن، پاک کپڑے، پاک جگہ اور وضو کے ساتھ لکھے اور آخری روز اپنے ہاتھ سے طہارت کامل (کامل صفائی اور پاکی کے ساتھ باوضو) دودھ چاول کی کھیر پکا کر کچھ خود کھالے اور بقیہ دریا میں ڈال دے۔ اس طرح عامل ہو گئے۔ نقش کو اچھی طرح یاد کرلیں تاکہ غلط نہ لکھا جائے۔

نقش الفاظ عربی یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل ؑ — میکائیل ؑ

| قل ۱۳۰ | هو ۱۱ | الله ۶۶ | احد ۱۳ | الله ۶۶ | الصمد ۱۶۵ | لم ۷۰ | یلد ۴۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم ۷۶ |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد ۵۰ |
| احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم ۷۶ |
| الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن ۸۰ |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له ۳۵ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا ۱۰۷ |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | له | کفوا | احد ۱۳ |

اسرافیل ؑ — عزرائیل ؑ

سورۃ قل ھو اللہ احد (سورۃ اخلاص)

کا نقش عددی۔ کل اعداد ۱۰۰۲

۷۸۶

| ۲۴۳ | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۴۵ |
| ۲۵۷ | ۲۴۶ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |



# برائے جن آسیب

جمعہ کی رات کو سرسوں کے تیل پر " یَا قَھَّارُ یَا جَبَّارُ " ایک ہزار ایک بار باوضو پڑھے اور تیل پر پھونک مارے اور دم کرے۔ پھر وہ تیل کوری مٹی کے چراغ میں ڈال کر جلائیں (چراغ ایسا ہو جس پر پانی نہ لگا ہو اور روئی بھی بتی کے لئے نئی ہو) اور مریض یا مریضہ کو اس کے قریب بٹھائیں۔ اس پر جن آسیب جو کچھ ہوگا جل جائے گا (کیونکہ جاندار کا جلانا جائز نہیں ہے اس لئے پہلے روز سے تین آواز لگادے کہ اس مرد یا عورت پر جو کچھ ہے چلا جائے ورنہ جل جائے گا۔ اس طرح آدمی گناہ سے محفوظ رہے گا۔) نہایت ہی عجیب اور مفید عمل ہے جس نے کبھی خطا نہیں کی اور ہر بار کامیاب ہوا بڑا قیمتی عمل ہے۔

## دفع جن، بھوت، آسیب کے لئے

آیۃ الکرسی سات بار اور سورۃ اخلاص پانچ بار اور سورۃ فاتحہ سات بار پڑھ کر مریض یا مریضہ پر دم کرے۔ جس پر جن بھوت، آسیب کا خلل ہو یا جن آتا ہو وہ دم کرتے ہی دفع ہو جائے گا اور پھر کبھی نظر نہ آئے گا۔ بہت مجرب ہے۔

## سحر، جادو، آسیب، دیوانگی کا علاج

اگر کسی پر آسیب ہو یا کسی نے سحر یا جادو کر دیا ہو یا دیوانگی کی حالت ہو تو اس نقش کو باوضو لکھ کر اور نیلا کپڑا لپیٹ کر فتیلہ بنائے اور اسے سلگا کر اس کا دھواں مریض کی ناک میں پہنچائے بحکم خدا وہ آسیب، سحر، جادو وغیرہ دور ہوگا اور دیوانگی سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

## چوری گیا ہوا مال واپس ملنا

اگر کسی کا مال چوری ہو جائے تو اس نقش معظم کو باطہارت باوضو لکھ کر تاریک (اندھیرے) مکان (کمرے) میں یا اسٹور میں پاک جگہ پر زمین پر رکھ کر اوپر سے بھاری پتھر یا وزن رکھ دیں اس طرح کہ وزن سارا نقش پر ہو۔ بحکم خدا مال مل جائے گا یا کم از کم چور معلوم ہو جائے گا۔ نقش کے نیچے یہ عبارت تحریر کریں۔ "میرا مال جو چوری ہوا ہے بحکم خدا جلد ملے" نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۹ | ۴۵۳ | ۴۵۰ | ۴۴۶ |
| ۴۵۱ | ۴۴۵ | ۴۴۰ | ۴۵۲ |
| ۴۴۴ | ۴۴۸ | ۴۵۵ | ۴۴۱ |
| ۴۵۴ | ۴۴۲ | ۴۴۳ | ۴۴۹ |

میرا مال جو چوری ہوا ہے بحکم خدا تعالیٰ جلد ملے۔

## مسان کی بیماری

اگر کسی بچے کو سوکھے کی بیماری ہو جائے تو اسے مسان کہتے ہیں مسانی بھی کہا جاتا ہے۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش عرق گلاب اور زعفران کے پانی کو ملا کر دس عدد نقش باوضو لکھے۔ ایک نقش تو موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھ دے اور نو نقش پینے کے لئے دے۔ ایک نقش صبح کو پلائے۔ ایک



نقش دوپہر کو اور ایک نقش شام کو پلائے اگر فائدہ نہ ہو تو پھر دس عدد نقش لکھو اور جو پہلا نقش گلے میں باندھا ہے وہ نقش پینے والے نقوش میں شامل کردو اور نیا لکھا ہوا نقش موم جامہ کرکے گلے میں باندھ دو خدا نے چاہا تو بہت جلد شفا ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| یاحفیظ | یاسلام | یاشافی |
|---|---|---|
| ۷۹۱ | ۷۸۶ | ۷۹۳ |
| ۷۹۲ | ۷۹۰ | ۷۸۸ |
| ۷۸۷ | ۷۹۴ | ۷۸۹ |

## بچے کا رونا

اگر بچہ سوتے وقت بہت روتا ہو۔ یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اس کے گلے میں باندھ دے انشاءاللہ تعالیٰ اس کا رونا جاتا رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| سبحان | اللہ | بحمدہ |
|---|---|---|
| ۶۸ | ۵۸ | ۱۲۰ |
| ۵۷ | ۱۲۲ | ۶۷ |

## دفعِ آسیب کے لئے

جس شخص پر آسیب کا خلل ہو اس کو سات کنوؤں کا پانی لے کر اس سے نہلائے اور سفید پاک صاف کپڑے پہنائے۔ زمین کا فرش اگر پکا

ہو تو اسے دھولے اور اگر کچا فرش ہو تو اسے پاک مٹی سے لیپ لے۔ اس جگہ مریض کو سفید کپڑے پر بٹھائے اور کوری ہانڈی کو اس جگہ مریض کے سامنے اوندھی کر کے رکھ دے اور کوری مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر اس ہانڈی پر رکھ دے اور مریض کے منہ کی طرف اس کی بتی کی لو کرے۔ مریض اس کو دیکھتا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

سوختم اگر نہ گریزند دریں فتیلہ دیواں و پریاں و جنیاں و جوگیاں و کفتاراں و سحرو جادو و ہر آسیب در وجود فلاں بن فلاں یا فلانہ بنت فلانہ آزار میدہد آنرا بند کردہ دریں فتیلہ و چراغ بیارد و بسوزد و خاکستر کند بحق علیقا ملیقا طلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم نمرود شداد فرعون قارون ہامان ابلیس جمہایر جمہایرون۔

## اگر بچہ دودھ نہ پیتا ہو

اگر بچہ دودھ نہ پیتا ہو تو مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں باندھ دیں خدا کے حکم سے بچہ دودھ پینے لگ جائے گا۔

شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ؕ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

## درد، ورم اور گلٹی کے دفع کیلئے

درد، ورم اور گلٹی کے دفع کرنے کے لئے یہ طلسم لکھ کر درد، ورم یا



گلٹی پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہو گا۔ طلسم یہ ہے۔

ع ل ح

## گلے کے درد و ورم کے لئے

گلے کے ورم اور درد کے واسطے یہ نقش باوضو لکھ کر درد اور ورم کی جگہ باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو گی۔ نقش یہ ہے۔



## حفاظت حمل، حاملہ کے پیٹ کے درد، جاری خون بند کرنا

حفاظت حمل اور پیٹ کے درد کے لئے جو حاملہ کے ہو، حاملہ کے جاری شدہ خون کو روکنے کے لئے پان کے پتہ پر یہ طلسم لکھ کر حاملہ کو کھلاؤ۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا۔ طلسم یہ ہے۔



## ہر حاجت کے لئے

جس شخص کو کوئی حاجت پیش آئے تو وہ باوضو ان کلمات کو لکھ کر دریا، نہر، سمندر یا جاری پانی میں ڈالے سات دن تک ایسا ہی کرے، بحکم خدا سات دن میں اس کی حاجت پوری ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ مِنْ عَبْدِ الذَّلِيْلِ اِلَى الْمَوْلَى الْحَمِيْدِ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

## انسان یا حیوان کی شرارت سے نجات

اگر کسی انسان کی یا بچے کی شرارت تکلیف وہ حد تک بڑھ گئی ہو یا حیوان کے اندر بے پناہ شرارت ہو اور وہ مالک کو پریشان کرتا ہو۔ گھوڑا وغیرہ تنگ کرتا ہے تو باوضو یہ نقش لکھ کر موم جامہ کرکے اس کے گلے میں باندھے اور تین ۳ نقش لکھ کر پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ انسان و حیوان کی شرارت سے حفاظت رہے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۱۱۱ | ۴۱۱۵ | ۱ |
| ۴۱۱۴ | ۲ | ۷ | ۴۱۱۲ |
| ۳ | ۴۱۱۷ | ۴۱۰۹ | ۶ |
| ۴۱۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۱۱۶ |

## گلے کے درد کے لئے

مندرجہ ذیل آیت کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں باندھے۔ انشاءاللہ



فائدہ ہوگا وہ آیت یہ ہے۔

فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ

## گلے کے درد کو دور کرنا

اگر کسی کے گلے میں درد ہو تو اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ گلے کے درد سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | |
|---|---|
| مطلھ | لحطوطھ |
| مطھ | مطھ |

## خواب بندی مطلوب

جو شخص چاہے کہ محبوب بے قرار ہوکر اس کے دروازے پر آئے تو اسے چاہیئے کہ وضو کرکے اور ایک سو ایک ۱۰۱ بار درود شریف پڑھ کر ازار بند پر پھونکے اور ازار بند میں تین ۳ تین ۳ گرہ دے اور پتھر کے نیچے اس ازار بند کو دبا کر رکھ دے۔ محبوب بے قرار ہوکر آئے گا ورنہ اس کی نیند اور کھانا اس پر مشکل ہوگا جاگتا رہے گا۔ نیند نہیں آئے گی۔ صرف جائز مقصد کے لئے کرے ورنہ گنہگار ہوگا اور کامیاب نہ ہوگا۔

## بچہ کا رونا، ضد کرنا، دودھ نہ پینا

(اگلے صفحہ پر)

اگر کسی کا بچہ بہت روتا ہو، ضد کرتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو یا اسے نظر لگی ہو تو مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ضد کرنا اور رونا بند کر دے گا۔ اس طلسم کو پڑھ کر بچے کے بدن پر پھونک بھی مارے۔ مجرّب ہے۔ وہ طلسم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ططط ططط ط ھِی ھِی ھِی ھِی ھِی ھِی قُدُّوْس قُدُّوْس قُدُّوْس قُدُّوْس قُدُّوْس قُدُّوْس قُدُّوس بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## آدھے سر کا درد

اگر کسی شخص کو آدھے سر کا درد ہو اور کسی دوا سے درد بند نہ ہوتا ہو تو ہفتہ یا اتوار کے دن غروبِ آفتاب کے وقت وضو کر کے ان کلمات کو لکھ کر موم جامہ کر کے سر پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد فوراً غائب ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ (پ۲۸ ع۱۰) وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ ۵ (پ۲ ع۱۲) فَاللّٰہُ خَیْرٌ حٰفِظًا ص وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۵ (پ۱۳ ع۲۴)

## عملِ حُب

حُب کا عمل جب کام نہیں دیتا تو عمل سے بدظن ہو جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے لئے عملِ تسخیر عنقا ہے، ہر عمل کے لئے حُسنِ اعتقاد، تعینِ وقت اور ترتیبِ عمل کو قائم کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ نیز



اکلِ حلال (حلال روزی) اور صدقِ مقال (سچ بولنا) بھی ضروری ہے۔ اکثر لوگ اعتقاد سے بھی عمل کرتے ہیں اور وقت کی بھی پابندی کرتے ہیں، ترتیب اور پرہیز کو بھی قائم رکھتے ہیں۔ پھر بھی عمل فائدہ نہیں دیتا اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ اس بات کا خیال نہیں رکھتے کہ ہم سارا دن کیا کرتے ہیں۔ گناہ کرنے، غیبت کرنے، جھوٹ بولنے، دھوکہ دینے سے باز نہیں آتے اور دنیاوی کاروبار، عام بول چال میں قطعاً اس بات کا خیال نہیں رکھتے کہ ہم کیا کر رہے ہیں۔ عمل کے دوران اگر کسی قسم کا پرہیز نہ کیا جائے یا زبان کو قابو میں نہ رکھا جائے تو عمل ہرگز کامیاب نہ ہوگا۔

اگر آدمی اپنے کو جملہ خرافات سے بچائے، حلال روزی کھائے اور جھوٹ سے بچے تو یہ عمل انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہوگا۔ عمل یہ ہے۔ پیر یا منگل کے دن سے یہ عمل شروع کرے پہلے غسل کرے، پاک کپڑے پہنے اور پاک جگہ میں قبلہ کی طرف منہ کرے اور عمل اس طرح شروع کرے کہ پہلے ایک انگیٹھی (سگڑی۔ کوئلہ جلانے والی) میں کوئلے جلائے جب خوب روشن ہو جائے تو لوبان اور عود تھوڑا تھوڑا اس میں ڈالتا جائے (انچاس ۴۹ عدد سیاہ مرچ اور سات ڈلی نمک پہلے سے جمع کر کے رکھے) ہر روز سات عدد مرچ اور ایک عدد ڈلی نمک کی اپنے پاس رکھے اس کے سات حصے بن جائیں گے اور ہر ایک مرچ پر ایک ایک بار یہ کلمات پڑھ کر دم کر کے آگ میں ڈالتا جائے۔ سات عدد مرچ ختم ہونے پر نمک کی ڈلی پر ایک دم سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر دم کر کے آگ میں ڈالے۔ یعنی سات کالی مرچوں پر سات مرتبہ علیحدہ علیحدہ ایک ایک مرتبہ یہ کلمات پڑھے جائیں گے اور نمک کی ڈلی پر سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر آگ میں ڈالی جائے گی۔ اس طرح سات دن میں یہ عمل ختم کرے۔ تین باتوں کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔

اوّل۔ یہ کہ کسی کو معلوم نہ ہو۔ دوم ایسی جگہ کا انتخاب کرو جہاں اپنے

خیالات پریشان نہ ہوسکیں کامل تنہائی کا مقام ہو۔ سوم یہ کہ تصوّر محبوب کے
سوا تمام خیالات دل سے نکال دو۔ جب تک عمل کرتے رہو ایسا محسوس ہو کہ محبوب
تمہارے سامنے بیٹھا ہے۔ یہ تصور جتنا زیادہ پختہ ہوگا عمل پُرتاثیر ہوگا ورنہ عمل
میں پوری طاقت پیدا نہ ہوگی۔ خیالات کی یکسوئی ضروری ہے، سات روز کا عمل
ہے ساتویں روز محبوب حاضر ہوکر مطیع و فرمانبردار ہوگا اور فرمانبرداری کا اقرار
کرے گا۔ عمل کرنے کا وقت بعد از فجر یا بعد از عصر ہے بروز دوشنبہ (پیر کے دن)
شروع کرے۔ کلمات یہ ہیں۔

اَلَّذِیْ جَعَلَ لَکُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا۔

## ہر مشکل کے حل کے واسطے

جس مطلب کے لئے پڑھا جائے پہلے بحساب ابجد قمری اس کے اعداد
حاصل کئے جائیں مثلاً "میں ملازمت چاہتا ہوں" کے عدد ۸۸۹ ہوتے بعد نماز
فجر یا بعد از نماز عشاء شروع چاند میں پیپل کے درخت کے نیچے جاکر پڑھے
اگر شروع دن بیٹھ کر پڑھا ہو تو ختم چلّہ تک بیٹھ کر پڑھنا ہوگا اگر کھڑے ہوکر
پڑھا ہے تو ختم چلّے تک کھڑے ہوکر پڑھے مگر شرط یہ ہے کہ درخت کے سایہ کے نیچے
پڑھے اور کوئی شخص ٹوکے نہیں اگر ٹوکے اور بات کرنا چاہے تو جواب نہ دے۔ عبارت
کے اعداد کم کرنے کے لئے تخفیف یا تبدیلی کی جاسکتی ہے مثلاً ملازمت کی جگہ
"نوکری" کے عدد لے لے یہ "۲۸۶" عدد ہوتے۔ عمل ہر جائز مطلب کے لئے
پڑھا جاسکتا ہے۔ پرہیز سوائے شرعی کے اور کسی چیز کا نہیں۔ عمل یہ ہے:

جل تو جلال تو قدرت کا کمال تو     آئی بلا کو ٹال تو صاحب کمال تو
مشکل کو کر آسان تو

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف جو درود بھی یاد ہو پڑھے



ایک چلّہ کا عمل ہے۔ مطلب حاصل ہوجائے پر بھی چلّہ پورا کرے۔

## دشمن کی زبان بندی

کوئی شخص ناجائز طور پر تنگ کرتا ہے یا کسی حاکم بدزبان سے واسطہ
پڑنے والا ہے یا کسی مقدمہ میں کسی شخص کی جھوٹی گواہی کا ڈر ہے۔ غرضیکہ اس
قسم کی کوئی تکلیف ہو اس عمل کو کریں انشاء اللہ تعالیٰ اس شخص کی زبان بند
ہوجائے گی اور وہ ایک لفظ بھی آپ کے خلاف منہ سے نہیں نکال سکے گا۔
حب کے لئے بھی یہ نقش کام دے سکتا ہے۔ نقش اس طرح لکھے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۰۰۸ | ۹۰۰۱ | ۹۰۰۶ |
| ۹۰۰۳ | ۹۰۰۵ | ۹۰۰۷ |
| ۹۰۰۴ | ۹۰۰۹ | ۹۰۰۲ |

فلاں بن فلاں درحق فلاں بن فلاں بستہ شود۔ بحق صُمٌّۢ بُکْمٌ
عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ۙ دل او بستہ شود بحق صُمٌّۢ بُکْمٌ
عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۙ پا او بستہ شود بحق صُمٌّۢ بُکْمٌ
عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ بحق خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَ
عَلٰی سَمْعِھِمْ ؕ وَعَلٰٓی اَبْصَارِھِمْ غِشَاوَۃٌ ز بحق یا
قَابِضُ بِحُرْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

فلاں بن فلاں کی جگہ اس مرد کا نام اور اس کے والد کا نام لکھے۔ اگر عورت ہو تو اس
کا اور اس کی ماں کا نام لکھے اور درحق کے بعد اپنا اور اپنے والد کا نام لکھے۔ اگر کسی
اور کے لئے نقش لکھا ہے تو اس کا اور اس کے والد کا نام لکھے اگر تعویذ لکھوانے والی
عورت ہے تو اس کا اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔

اس تعویذ کو عرقِ گلاب اور زعفران کو ملا کر لکھے - اور دو کوری مٹی کی ٹھیکری
کے درمیان اس تعویذ کو رکھ کر اوپر سے چرخے کا کاتا ہوا سُوت لپیٹ دے اس طرح
کہ کوئی جگہ خالی نہ رہ جائے پھر موم پگھلا کر اس کو اس میں ڈبو دے اور چاروں طرف
اچھی طرح موم لگا دے اور کسی ایسے کنویں میں ڈال دے جو ویران پڑا ہو اور اس سے
لوگ پانی نہ بھرتے ہوں۔

اگر یہ عمل حُب کے لئے کیا ہے تو اس تعویذ کو مطلوب کی دہلیز کے اوپر
کہیں ایسی جگہ لگا دے جہاں کسی کی نظر نہ پڑے۔

# حصار حفاظت جان

یہ حصار آزمودہ ہے، یہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہر طرح انسان کو محفوظ و
مامون بناتا ہے۔ اگر کسی جنگل میں اس حصار کو کرے تو چیونٹیاں تک اس حصار
میں داخل نہیں ہو سکتیں۔ مسافرت میں ڈاکوؤں، چوروں کا خطرہ ہو تو پڑھ
کر اپنے اوپر دم کرے۔ کسی کو آنکھ اٹھا کر دیکھنے کی جرأت نہیں ہو سکتی یا شہر یا
بستی میں وبا پھیل گئی ہے۔ اس حصار کو پڑھ کر آپ جتنی جگہ حصار میں لیں گے۔
بحکم خدا وہ جگہ ہر بلا، ہر بیماری اور ہر وبا سے محفوظ رہے گی۔ غرضیکہ ہر قسم کے خطرات
کے وقت محافظ کا کام دے گی۔ یہ عطیہ بزرگان ہے۔ کوئی چلّہ نہیں عام اجازت ہے
بوقتِ ضرورت استعمال میں لائیں۔ حصار یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ
وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ ط اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ط
تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ٥

گردِ من و گردِ خانۂ من و گردِ فرزندمن و گردِ دوستانِ من حصار شود
و نگہدار ہاشی و خبردار ہاشی بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام و بحقِ اِشْرَاهِيَا



وَبِحَقِّ عَلِيْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ وَبِحَقِّ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ وَبِحَقِّ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ يَا مُؤْمِنُ يَا مُهَيْمِنُ۔

اول و آخر درود شریف جو یاد ہو پڑھے اور صرف ایک مرتبہ یہ حصار
پڑھ کر اپنے چاروں طرف لکیر کھینچ لے یا دم کرلے۔

# حُب کے لئے

علی الصباح غسل کریں نئے کپڑے پہنیں اور خوشبو لگائیں اور ارنڈ کے
درخت کے پاس جا کر کھڑے ہوں۔ کسی ایک شاخ کو چن لیں۔ یہ یاد رہے کہ دل میں
تردّد، شک نہ آئے کہ یہ شاخ نہیں یا اچھی ہے بس جس شاخ کا فیصلہ کر لیا ہو اسی پر
نظر رکھے اور اس شاخ کو درخت سے توڑ لے۔ توڑتے وقت نیت کرلے کہ میں اس
شاخ کو حب کے لئے لے جا رہا ہوں۔ شرط یہ ہے کہ درخت سے شاخ توڑتے
وقت شخص نہ دیکھے اور چھپا کر اسے لائے۔ سایہ میں خشک کرے۔ سورج کی شعاعیں
اس پر پڑنی نہیں چاہئیں۔ جب خشک ہو جائے تو اتوار یا جمعرات کے روز مٹی کے
کورے برتن میں اس شاخ کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے رکھ دے۔ یہ عمل فجر کی نماز کے
بعد کرے اور یہ آیت ایک بار پڑھ کر ایک ٹکڑا کرے۔ آیت یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ
اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ط اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ ق وَ
كَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ٥

اسی طرح ایک سَو ایک مرتبہ اس آیت کو پڑھے اور ایک سَو ایک ٹکڑے
کرے اس عمل کے وقت باوضو ہونا شرط ہے۔ اسی طرح تنہائی ہو اس کمرے میں
کوئی دوسرا نہ ہو۔ لوبان کی دھونی تیار ہو۔ اگر بتی جلا رکھی ہو۔ جب عمل
مکمل ہو جائے تو ان لکڑی کے ٹکڑوں کو جلا کر راکھ کر لیں۔ پھر اس راکھ پر

بھی یہ آیت ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی ڈبیہ میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔ یہ راکھ ہر وقت ہر جگہ کام دے گی۔ جب کسی وقت جائز محبت کی ضرورت پڑے یا جائز عشق و محبت کے کام میں لانا پڑے تو بقدر ایک رتی راکھ کسی شیرینی میں رکھ کر اپنے ہاتھ سے کھلائے۔ مطلوب عورت ہو یا مرد بے دام غلام ہو گا اور تاعمر محبت کا دم بھرے گا۔ یہ عمل بالکل آسان ہے۔ صرف پرہیز اور پابندی وقت کا ضرور خیال رکھنا ہو گا۔

## چوری گیا ہوا مال واپس

جس کا مال چوری ہو گیا ہو وہ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر اونچے مکان میں دھوپ کے رُخ اس طرح کہ اس تعویذ پر سورج کی کرنیں پڑتی رہیں لگا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چور بے قرار ہو کر مال مالکِ مکان کے مکان میں پھینک دے گا۔ کئی دفعہ کا آزمودہ ہے۔ ہر بار کامیاب ہوا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۴۶ | ۴۵۰ | ۴۵۳ | ۴۳۹ |
|---|---|---|---|
| ۴۵۲ | ۴۴۰ | ۴۴۵ | ۴۵۱ |
| ۴۴۱ | ۴۵۵ | ۴۴۸ | ۴۴۴ |
| ۴۴۹ | ۴۴۳ | ۴۴۲ | ۴۵۴ |

## چور معلوم کرنے کا طریقہ

ان حروف کو عرقِ گلاب اور زعفران ملا کر باوضو لکھے اور سوتے وقت رات کو سرہانے رکھ کر باوضو سو جائے۔ بفضلِ خدا چور کی صورت خواب میں نظر آئے گی۔ وہ حروف یہ ہیں۔



لاح عماح لا اصلح ملح لوماح صبح

## چور کو حاضر کرنے کا نقش

اگر کسی کا مال چور لے گیا ہو اور پکڑ میں نہ آتا ہو تو یہ نقش لکھ کر کسی درخت میں اس طرح لٹکائے کہ ہلتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چور ضرور حاضر ہو گا۔ نقش باوضو لکھے۔





## چور کے پیٹ میں درد

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو یہ نام باوضو کاغذ پر عرقِ گلاب اور زعفران کو ملا کر لکھے اور قرآن مجید میں رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جب تک چور مال نہیں دے گا اس کے پیٹ میں درد رہے گا۔ نام یہ ہیں۔

یا شمخشا یا شمخشا اھیًا واشرا ھیا یا تمحیسا

## حاضرات

اس طلسم کو باوضو کسی کاغذ پر لکھ کر فلیتہ بنا کر ایک کورے مٹی کے چراغ میں رکھے اور اس میں سرسوں کا تیل ڈالے اور جلائے اور جو جی میں آئے اس چراغ سے پوچھیں اس چراغ کی بتی میں سے آواز نکلے گی۔ وہ طلسم یہ ہے۔

دارام م ۴۱۹ ۸۱۱ ۱۱ ۸ ۶۱۱

## برائے حاضری مطلوب

اس طلسم کو جمعہ کے دن فجر کے بعد باوضو لکھ کر آگ میں ڈالے۔
تو وہ کاغذ گرم نہ ہونے پائے گا کہ مطلوب اسی وقت حاضر ہوجائے گا۔
جو کچھ مراد ہوگی حاصل ہوجائے گی۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ماموده بمادوبصد ما تیمّوُ وا بلومنا سلحا عنداللہ
بنذراللہ سری رحلت قلب فلاں بن فلاں علی حب
فلاں بن فلاں ـــ ـــ ـــ فلاں مع عشق۔

## مرد و عورت میں جدائی

اگر کسی کو یہ منظور ہو کہ عورت مرد میں جدائی ہوجائے تو یہ تعویذ بکری
کے شانہ کی ہڈی پر باوضو لکھے اور کسی کنوئیں میں ڈال دے تو ان دونوں میں
جدائی ہوجائے گی وہ تعویذ یہ ہے۔

وَاَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ ط
رب الاعلیٰ۔ تمبیا دتاکھہ مطلون ز۸۱۸۱۷۷۱۱ وله لھ
کھیعص بحق اللہ جدائی وتفریق فلاں بن فلاں و فلانۃ بنت فلانۃ۔

## ہولِ دل کے واسطے

جس کا دل گھبراتا ہو یا دل میں ہر وقت ڈر خوف مسلط رہتا ہو باوضو
اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر پڑا رہے
وہ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۰۸ | ۱۴۰۱ | ۱۴۰۶ |
| ۱۴۰۳ | ۱۴۰۵ | ۱۴۰۷ |
| ۱۴۰۴ | ۱۴۰۹ | ۱۴۰۲ |

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُھُمْ بِذِکْرِ اللّٰہِ ط
اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ط

## طریقہ حاضرات عجیبہ

کسی جمعرات کو چنبیلی کا تیل چراغ میں جلا کر اس کا کاجل بنا کر اس
کو موم میں ملا کر پکالو اس پر ایک ہزار بار یَا ظَاھِرُ یَا بَاطِنُ پڑھ کر دم
کردو اور محفوظ رکھ لو اور پھر ہر روز بعد نمازِ عشاء ایک ہزار مرتبہ یہ کلمات دو۲
ہفتہ تک مسلسل پڑھتا رہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

ھُوَ الْاَسَامَۃَ سَرُنَا ھُوُ

دو۲ ہفتہ کے بعد کوئی عورت نوجوان پڑھی لکھی یا نابالغ لڑکا دس سال عمر
کا پڑھا لکھا لے کر اس کے داہنے ناخون پر کاجل کی سیاہی لگادے۔ لڑکی یا لڑکے
سے کہیے کہ غور سے دیکھے۔ اور سوال کرے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے جس زبان میں آپ
سوال کریں گے اسی زبان میں خوشخط جواب ملے گا اور معمول پڑھ کر بتادے گا۔
ایک معمول نہ بتا سکے تو دوسرے پر عمل کریں وہ بتادے گا۔

## دیگر حاضرات

ایک دس۱۰ سالہ لڑکے یا لڑکی دس۱۰ سالہ پاک وصاف کو اپنے پاس پاک جگہ
پر بٹھائے اور اس کے سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر چنبیلی کا تیل لگا کر سیاہی
لگادے اور سب سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط پڑھے۔ پھر تین۳ بار درود شریف

جو یاد ہو پڑھے اس کے بعد یہ کلمات تین بار پڑھے۔

هُوَ الْاَسَامَۃُ سَرُّنَا هُوَ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ یَاکَرِیْمُ پھر تین۳ بار دم کرے۔ تین۳ بار سوال کرکے تب سوال جواب کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحیح جواب ملے گا۔

اس کی شرائط میں ہے کہ جب تک عمل کرے ہندو کے ہاتھ کا کھانا پینا نہ کھائے اس کا جواب رات کو ملتا ہے۔ نماز کے اوقات، نماز عید الفطر، نماز عید البقر، بروز عاشورہ (دس) محرم کے دن جواب نہ ملے گا بلکہ ان اوقات میں سوال نہ کرے۔

## دودھ کی زیادتی

اگر عورت کا دودھ سوکھ گیا ہو یا جانور کا دودھ کم ہوگیا ہو تو باوضو ایک نقش لکھ کر گلے میں موم جامہ کرکے باندھے اور دوسرا نقش لکھ کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ بہت ہوگا اور بچہ سیر ہو کر پئے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۴۱۱۱ | ۴۱۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۱۱۴ | ۲ | ۷ | ۴۱۱۲ |
| ۳ | ۴۱۱۷ | ۴۱۰۹ | ۶ |
| ۴۱۱۰ | ۵ | ۴ | ۴۱۱۶ |

تمت بیاض خاص قلمی



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# خاندانی عملیات و تعویذات

حضرت مولانا عطاء الرحمن صاحب مدظلہ
مدرسہ تجوید القرآن رحمانیہ۔ خانز خیل ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

## داڑھ کے درد کے لئے

جب کسی کی داڑھ میں درد ہو تو مندرجہ ذیل آیت اور کلمات لکھ کر مریض کو دے تاکہ وہ دانت کے خول میں ورنہ ایسے متأثرہ (درد والے) دانت کے اوپر یا نیچے (اگر اوپر والے دانت میں درد ہے تو اس کے نیچے اور اگر نیچے والے دانت میں درد ہے تو اس کے اوپر) رکھ کر دبا لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً آرام آجائے گا۔ وہ آیت اور کلمات یہ ہیں۔

لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ ز وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ٥

اَيُّهَا الضِّرْسُ الْمَضْرُوْسُ اُسْكُنْ بِقُدْرَةِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ۔

## روزانہ کے بخار کے لئے

اگر کسی کو روزانہ بخار آتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ تین۳ کاغذ کے ٹکڑوں پر الگ الگ باوضو لکھ کر دیئے جائیں۔ پہلے دن پہلا تعویذ بخار آنے سے پہلے گلے میں باندھ لے۔ اگر بخار نہ آئے تو وہی تعویذ گلے میں ڈالے رہے۔ اگر بخار آجائے تو دوسرے دن دوسرا تعویذ بخار آنے سے قبل گلے میں باندھ لے اور پہلے دن کے تعویذ کو پانی میں گھول کر پی لے اگر بخار نہ آئے تو دوسرا تعویذ گلے میں پڑا رہنے دے اگر اس کے باوجود بخار آجائے تو تیسرے دن تیسرا نقش گلے

میں باندھ لے اور دوسرا نقش گلے سے نکال کر پانی میں گھول کر پی لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ پھر بخار نہیں آئے گا۔ چند دن بعد گلے والا تعویذ کھول کر کسی پاک جگہ دفن کر دے یا بھاری پتھر باندھ کر دریا میں ڈال دے یا نہر میں ڈال دے۔ وہ کلام یہ ہے:

۱۔ پہلے دن کا تعویذ: یا محیطط

۲۔ دوسرے دن کا تعویذ: یا محیطاطط

۳۔ تیسرے دن کا تعویذ: یا محیطاطاططط

## آدھے سر کے درد کے لئے

مندرجہ ذیل تعویذ آدھے سر کے درد کے لئے مجرّبات میں سے ہے لیکن وہ درد جو خاص خاص وقتوں میں آتا ہے ہے انشاءاللہ تعالیٰ باندھتے ہی آرام آئے گا لیکن جو درد ہر وقت رہتا ہے، اس کے لئے یہ تعویذ فائدہ مند نہیں ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے سر میں درد ہونے سے پہلے جس طرف درد ہوتا ہے اسی طرف سر میں باندھ لے۔ تعویذ یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ن ن | ن ن | ن ن | ن ن |
| ن ن | ن ن | ن ن | ن ن |
| ن ن | ن ن | ن ن | ن ن |
| ن ن | ن ن | ن ن | ن ن |

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ۖ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۝

## بخار پر بخار آنے کے لئے

پہلا بخار ابھی اترا نہیں کہ دوسرا بخار چڑھ گیا۔ جیسا کہ عام طور پر



ٹائیفائڈ (موتی جھرا) میں ہوتا ہے اس کے لئے مندرجہ ذیل دو تعویذ باوضو لکھیں بخار آنے سے قبل تعویذ نمبر۱ ایک مریض کی پیشانی پر سیدھا اس طرح چسپاں کر دیں (چپکا دیں یا دھاگے سے باندھ دیں) کہ تعویذ سیدھا پڑھا جائے۔ تعویذ نمبر۲ پانی میں گھول کر مریض کو پلا دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بخار سے صحت حاصل ہوگی۔

تنبیہ: تعویذ لکھتے وقت یہ خیال رہے کہ چار (۴) کا عدد ٤ اس طرح لکھیں۔ پہلا تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ
مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۝
اس کو چھوڑ دو ورنہ ماروں گا

دوسرا تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## بچوں کے سوکھا پن کے لئے

کندرو کے پٹھوں پر سیدھی طرف یہ عبارت لکھیں۔

لشکر فرعون غرق شد در دریائے نیل

پٹھوں کے دوسری طرف یہ عبارت لکھیں

ایا ہو، ایا ہو، ایا ہو۔

مندرجہ بالا الفاظ اتوار کے دن لکھے جائیں اور ہر اتوار کے دن بوقت

غروب آفتاب (سورج ڈوبنے کے وقت شام کو) تین۳ تعویذ آگ کے گرم انگاروں پر ڈال کر اور ساتھ ہی حرمل کے بیج، گندم کے آٹے کی چھان (بھوسی) اور چوراہے (چار راستوں کے بیچ) کی مٹی انگاروں پر ڈال دی جائے اور بچّہ کو دھونی دی جائے۔ یعنی وہ دھواں بچّہ کے جسم کو لگے۔ یہ عمل اسی طرح سات اتوار (ہر اتوار کو) کیا جائے۔ انشاء اللہ بچّہ بالکل صحت منداور تندرست ہو جائے گا۔

مجرب ہے۔

## دفع آسیب کے لئے

مندرجہ ذیل تین۳ تعویذ باوضو لکھیں۔ پہلے تعویذ کو لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر گیارہ۱۱ دن تک جب بھی پیاس لگے پلایا جائے۔

پہلا تعویذ:

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ کُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ۙ وَاَعُوْذُ بِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ۝ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

دوسرا فلیتہ - یہ فلیتہ گیارہ عدد لکھیں۔ اس کو جلاکر بوقتِ غروب آفتاب روزانہ ایک فلیتہ کی دھونی بلاناغہ مریض کو دیں اس طرح کہ اس کا دھواں مریض کے جسم کو لگے (مریض کو بان کی چارپائی پر لٹادیں اور کوئلوں کی آگ پر تعویذ کو جلائیں اور پلنگ کے نیچے سرہانے سے پائنتی تک پھرادیں)۔



دوسرا فلیتہ یہ ہے:

فرعونے، ہامانے، قارونے، شدادے، نمرودے ابلیسے، ابوجہلے علیهم اللعنة اجمعین۔

تیسرا طلسم: یہ بھی گیارہ عدد لکھیں۔ اگر گرمیوں کا موسم ہو اور مریض کو غسل کرنا نقصان نہ دیتا ہو تو ایک تعویذ پانی میں گھول کر بوقتِ اشراق یا چاشت (سورج نکلنے کے سولہ یا بیس منٹ بعد) روزانہ بلاناغہ غسل کرے۔ اللہ تعالےٰ کے حکم سے صحت حاصل ہوگی۔

تیسرا طلسم یہ ہے۔

۶ کبیث ۷ کج

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# عملیات وتعویذات

از قلمی بیاض صوفی زین الدین صاحب مرحوم

## ہر دلعزیزی کے لئے

نقش ذیل کو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ عورت بائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ دنیا میں ہر دل عزیز ہوگا۔

نقش یہ ہے

مسعجح مسعجح مسعجح مسعجح



## برائے آسیب وبلیات

آسیب وبلیات سے گھر کو محفوظ رکھنے کے لئے یہ طلسم بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ اس کو لکھ کر گھر کے دروازہ کے بالکل اوپر دیوار پر (چوکھٹ کے اوپر) لگا دے انشاء اللہ تعالیٰ گھر آسیب وبلیات سے پاک ہو جائیگا اور گھر کے جن افراد پر آسیب کا اثر ہوگا وہ بھی ان کے اثر سے محفوظ رہیں گے۔

الشیطان فرعون وھامان

فرعون ھامان الشیطان

یابدوح ط۱۱ ۱۱۱ ط ۹ع ۴۵۱۱۸ ی ۱۷۹۱ ح یابدوح

یاسلحح یاسلحح یاسلحح یاسلحح یاسلحح یاسلحح

فرعون ھامان الشیطان

فرعون ھامان الشیطان



## شوہر کے دل میں محبت کے لئے

اگر کسی شخص کو اپنی بیوی سے محبت نہ ہو تو اس طلسم کو پنج شنبہ (جمعرات) یا جمعہ کے دن لکھ کر اپنی عورت کے گلے میں موم جامہ کر کے باندھے محبت زیادہ ہو۔ مجرب ہے۔

ععحح ععحح ععحح ععحح

## برائے دفع جن بھوت

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مکان میں دروازے پر چسپاں کرے یا لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ دیو، جن، بھوت، پریت، خبیث وڈائن وغیرہ سے نجات ملے۔ بہت بابرکت نقش ہے۔

| ۱۳ | ع ع | ۱۹۱ |
| --- | --- | --- |
| ۷۸ | ۳ | لا ع |
| ۶۲ | ۸۹ | ع ب |

## برائے امساک

اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھے امساک (قوت مردمی میں رکاوٹ) بہت زیادہ ہو۔ مجرب ہے۔

| ع ۸۷ | و ۹۰ | ط ۹۳ | ر ۸۰ |
| --- | --- | --- | --- |
| ر ۹۲ | ط ۸۱ | و ۸۶ | ع ۹۱ |
| و ۸۲ | ع ۹۵ | ر ۸۸ | ط ۸۵ |
| ط ۸۹ | ر ۸۴ | ع ۸۳ | و ۹۴ |

## لڑکی جس کی شادی نہ ہوتی ہو

اس لڑکی کے لئے جس کی شادی نہ ہوتی ہو اور اس کو کوئی قبول نہ کرتا ہو، اس نقش کو لکھ کر اوپر کنگھی کے باندھے، اس کو وہ کنگھی دی جائے تاکہ وہ لڑکی ہر روز اس سے کنگھی کیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا بخت کھل جائے گا اور جلد ہی اس کا رشتہ ہو جائے گا۔








## گردنامہ برائے ہر کام

گردنامہ ہر کام کے واسطے مجرب و آزمودہ ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر گھر میں اونچی جگہ پر لٹکا دے کہ ہلتا رہے، انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔




## خاوند کی زبان درازی کا خاتمہ

اگر شوہر زبان دراز ہو اور ہر وقت بک بک کرتا ہو تو یہ تعویذ پیر کے دن صبح کے وقت لکھے اور جنگل میں دبا کر اوپر مٹی ڈال دے اور جوتیاں مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شوہر کی زبان درازی ختم ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔ (اس کے اوپر ۷۸۶ کا عدد نہ لکھے)

(نقش اگلے صفحہ پر دیکھیں)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۳ | ۳۵۰ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۳۴۷ | ۳۴۶ |
| ۳۴۹ | ۳۴۴ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۴۵ | ۳۴۸ |

## مطلوب کی تسخیر کے لئے

اگر اس طلسم کو جمعہ کے روز لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے تو مطلوب اس کا زنجیر میں یا قلعہ میں بند ہوگا تب بھی اپنے آپ کو عاشق تک پہنچائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے :

سوسو خ خ ح ح ح ح ح ح ح ح

خ ایل ایل با ا فت اسیل یا وھاب با

عصابھا کل شئ بعدہ علیہ محمد

## جن بھوت آسیب سے حفاظت

اگر کسی کے مکان میں دیو، جن، بھوت، آسیب، شیطان جن یا خبیث جن ہو تو یہ گردنامہ لکھ کر مکان کے دروازے پر لگا دے انشاء اللہ تعالیٰ مکان جملہ بلاؤں سے محفوظ ہو جائے گا۔ وہ گردنامہ یہ ہے :

اَللّٰہُ الرَّحِیْمُ
ھُوَ الرَّحِیْمُ لَا اِلٰہَ اِلَّا
اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ



## مطلوبہ لڑکی سے شادی

جو شخص کسی ایک لڑکی کو چاہے اور اس کے ورثاء وہ لڑکی اس کو نہ دیں تو اس طلسم کو لکھ کر اوپر رہ گذر ان کی کے دفن کریں اور مشک و زعفران سے چینی کے برتن پر لکھ کر حلوے سے اس کو مٹائیں اور وہ حلوہ ان عزیزوں کو کھلایا جائے جو راضی نہ ہوتے ہوں۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

وہ طلسم یہ ہے

لحج وح لحج لحج وح لحج وح لحج لحج امال امال امال امال

امال وووووو وووو امال امال امال امال امام امام

امام امام امام امام امام امام

فلان بن فلان الحب فلان بن فلان

## لوگوں میں مقبول ہونا

مشائخ کرام سے منقول ہے کہ جو کوئی ہر صبح کو بعد نماز فجر اس نقش مبارک کو دیکھا کرے تو محبوب القلوب اور محبوب خلائق ہوگا اور اس کی مرادیں آسانی سے پوری ہوں اور جو کوئی اس کے ساتھ عداوت و دشمنی کرے تو ذلیل و خوار ہو۔ وہ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۰۹۱ | ۱۲۰۹۴ | ۱۲۰۹۷ | ۱۲۰۸۴ |
| ۱۲۰۹۶ | ۲۰۸۵ | ۱۲۰۹۰ | ۱۲۰۹۵ |
| ۱۲۰۸۶ | ۱۲۰۹۹ | ۱۲۰۹۲ | ۱۲۰۸۹ |
| ۱۲۰۹۳ | ۲۰۸۸ | ۱۲۰۸۷ | ۱۲۰۹۸ |

